روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات



# ہر قسم کے جادو اور جنات کے اثرات کو زائل کرنے کے لئے روحانی درسگاہ میں سکھائے جانے والے اعمال

## روحانی درسگاہ میں دو طرح کے اعمال کروائے جاتے ہیں۔ 1 بغیر فیس والے اعمال 2 فیس والے اعمال

ادارہ دارالعمل چشتیہ لاہور بلا مبالغہ دنیا کا وہ واحد ادارہ ہے جو جادو، جنات اور نظر بد کے ستائے ہوئے افراد کا صرف علاج نہیں کرتا بلکہ ان پریشان حال افراد کی روحانی پریشانیوں کو ہمیشہ کیلئے ختم کر کے ان کو روحانی طور پر اتنا طاقتور بناتا ہے کہ آئندہ کوئی حاسد انہیں کسی صورت بھی پریشان نہ کر سکے۔ دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ ایک قدیم، معیاری، مثالی، مضبوط اور فعال درسگاہ ہے، جس میں ہر قسم کے سخت سے سخت، شدید سے شدید تر اور پرانے سے پرانے جادو اور جنات کے علاج، خاتمے اور کاٹ کیلئے فیس اور بغیر فیس کے چھوٹے اور بڑے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ اگر آپ بھی ماہر روحانی معالج بننا چاہتے ہیں تو بلا تاخیر روحانی درسگاہ کے طالب علم بنیے اور ایک ماہر روحانی معالج بن کر دکھی انسانیت کی بھرپور خدمت کیجئے۔

## بغیر فیس اعمال

### عوام والے اعمال
- بنیادی حصار
- آیت الکرسی (درجہ اول)
- معوذتین (درجہ اول)
- سورۃ فاتحہ کا عمل
- بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل
- سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل
- درود تنجینا کا عمل

### خزینہ روحانیات کے ممبران والے اعمال
- حصار کا خاص عمل
- دعائے حزب البحر
- دعائے حزب النصر
- لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل
- منزل (درجہ اول)
- سورۃ یٰسین کا عمل

### علمائے اکرام والے اعمال
- منزل کا عمل (درجہ دوم)
- دعائے حزب البحر کا خاص عمل
- دعائے حزب النصر کا خاص عمل
- آیت الکرسی (درجہ دوم)
- معوذتین (درجہ دوم)
- عمل تہدیدی نامہ مبارک
- قصیدہ طوبیٰ
- قصیدہ حسنیٰ
- جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل

### خواتین والے اعمال
- آیت الکرسی
- بنیادی حصار
- معوذتین
- سورۃ فاتحہ
- یا حافظ یا حفیظ کا عمل

### روحانی درسگاہ کے طالب علموں والے اعمال
- آیت کریمہ
- ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل
- شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل
- شیطان و آسیب کو بھگانے کا خاص عمل
- سورۃ مزمل

## فیس والے اعمال

### باموکل اعمال
- آیت الکرسی باموکل
- آیت قطب باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل

### خاص خاص اعمال
- تھیلی والا عمل
- ھانڈی والا عمل
- کڑاہی والا عمل
- بکرے کے صدقے کا عمل
- اونٹ کی ہڈی والا عمل
- سری والا عمل
- خزینۂ مجربات

### نورانی اعمال
- امنت باللہ کا خاص عمل
- منزل
- سورۃ مزمل
- حصار قرآنی کبیر
- حصار خاص
- دعائے حیدری

### اعمالِ اولیاء
- دعائے حزب البحر
- دعائے حزب النصر
- دعائے حزب النصر الاکبر
- برکات مکیہ
- قصیدہ غوثیہ
- قصیدہ بردہ
- قصیدہ طوبیٰ
- قصیدہ حسنیٰ

### علوی نورانی اعمال
- سات سلام اور چہل کاف
- مندرہ کبیر
- نورانی مندرہ
- عمل باندھ جادو
- اعصائے کلیم اللہ

### علوی اعمال
- چہل کاف
- عمل بندش کلاں
- واپسی سحر کے اعمال

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)
0320-4661681, 042-35410586
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

اسلامی، تصوف، روحانی عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

ماہنامہ لاہور

# خزینۂ روحانیات

جلد 8 صفر المظفر ۱۴۳۹ھ......نومبر 2017ء شمارہ 7

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارفی حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- ابو انس صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ممتاز صاحب (لاہور)
- محمد زبیر انجم صاحب (لاہور)

سرکولیشن، اشتہارات وشکایات: 0322-4773786

خط وکتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

بیرون ملک: +92-322-7772772 WhatsApp Viber imo

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں



Web: darulamal.org/magazines/ruhani
Blog: khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
Facebook: facebook.com/khazinaeruhaniyat
Facebook: facebook.com/khazina.ruhaniyaat
Twitter: twitter.com/khazinaruhanyat
Email: khazinaeruhaniyaat@gmail.com


قیمت 50 روپے

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 650 روپے

سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے

بذریعہ کوریئر 1500 روپے

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1. **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

2. **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** JazzCash (موبی لنک)۔ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ اومنی (یوبی ایل)۔ کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر کوڈ SMS کریں۔

3. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔

ٹیلی نار 03437772772 ...... یو بی ایل اومنی 03437772772

JazzCash 03028401977

4. **بینک ڈپازٹ:** میزان بینک میں بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736 میں جمع کروائیں۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول شباب پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

نومبر سنہ ۲۰۱۷
صفر المظفر سنہ ۱۴۳۹ھ






اس سال انتظامیہ نے سابقہ اجتماعات کی صورتحال دیکھتے ہوئے یہ فیصلہ کیا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے اپنے علاقوں میں ہی زکوۃ نکالیں۔ ادارے کی اور خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کی سرپرستی ان کو حاصل رہے گی۔ اپنے علاقوں میں چند ساتھی مل کر انتظام کرلیں اور ادارے سے جلد از جلد رابطہ کریں تاکہ ان کو اجازت کے ساتھ مکمل رہنمائی دی جائے۔

جن افراد کے پاس ایسا کوئی انتظام نہ ہو تو وہ ہمارے اجتماع میں تشریف لائیں۔ جو افراد ادارے سے منسلک نہیں، وہ جلد رابطہ کریں ورنہ عین وقت پر رابطہ کرنے پر ان سے معذرت کرلی جائے گی۔ (ادارہ)

# اے مسلمانو مبارک ہو نویدِ فتح یاب

اے مسلمانو مبارک ہو نویدِ فتح یاب
لو وہ نازل ہو رہی ہے چرخ سے ام الکتاب

وہ اٹھے تاریکیوں کے بامِ گردوں سے حجاب
وہ عرب کے مطلعِ روشن سے ابھرا آفتاب

گم ضیائے صبح میں شب کا اندھیرا ہوگیا
وہ کلی چٹکی ، کرن پھوٹی سویرا ہوگیا

خسروِ خاور نے پہنچا دیں شعائیں دور دور
دل کھلے شاخیں ہلیں، شبنم اڑی، چھایا سرور

آسماں روشن ہوا، کانپی زمیں پر موج نور
پو پھٹی ، دریا بہے، سنکی ہوا ، چہکے طہور

نورِ حق فاران کی چوٹی کو جھلکانے لگا
دلبری سے پرچم اسلام لہرانے لگا

گرد بیٹھی کفر کی ، اٹھی رسالت کی نگاہ
گر گئے طاقوں سے بُت، خم ہوگئی پشتِ گناہ

چرخ سے آنے لگی پیہم صدائے لا الہ
ناز سے کج ہوگئی آدم کے ماتھے پر کلاہ

آتے ہی ساقی کے ، ساغر آگیا، خم آگیا
رحمتِ یزداں کے ہونٹوں پر تبسم آگیا

آگیا جس کا نہیں ہے کوئی ثانی وہ رسولؐ
روحِ فطرت پر ہے جس کی حکمرانی وہ رسولؐ

جس کا ہر تیور ہے حکمِ آسمانی وہ رسولؐ
موت کو جس نے بنایا زندگانی وہ رسولؐ

محفلِ سفاکی و وحشت کو برہم کردیا
جس نے خون آشام تلواروں کو مرہم کردیا

فقر کو جس کے تھی حاصل کج کلاہی وہ رسولؐ
گلہ بانوں کو عطا کی جس نے شاہی وہ رسولؐ

زندگی بھر جو رہا بن کر سپاہی وہ رسولؐ
جس کی ہر اک سانس قانونِ الٰہی وہ رسولؐ

جس نے قلبِ تیرگی سے نور پیدا کردیا
جس کی جاں بخشی نے مُردوں کو مسیحا کردیا

واہ کیا کہنا ترا اے آخری پیغامبر
حشر تک طالع رہے گی تیرے جلووں کی سحر

تو نے ثابت کردیا اے ہادیٔ نوعِ بشر
مردیوں مہریں لگاتے ہیں جبینِ وقت پر

کروٹیں دنیا کی تیرا قصر ڈھا سکتی نہیں
آندھیاں تیرے چراغوں کو بجھا سکتی نہیں

تیری پنہاں قوتوں سے آج بھی دنیا ہے دنگ
کس طرح تو نے مٹایا امتیازِ نسل و رنگ

ڈال دی تو نے بنائے ارتباطِ جام و سنگ
بن گیا دنیا میں تخیلِ اخوت ذوقِ جنگ

تیرگی کو روکشِ مہرِ درخشاں کردیا
تو نے جس کانٹے کو چمکایا گلستاں کردیا

(جوشؔ ملیح آبادی)

# اداریہ

مولانا علی آفاق

ہمارے اداریے کا موضوع عموماً موجودہ رسالے کے متعلق ہوتا ہے، جبکہ ہمارا پچھلا خاص نمبر "قرآنی عملیات" کے موضوع پر تھا۔ ہر سال اکتوبر اور اپریل میں 2 خاص نمبرز شائع کرنے کا اعزاز برصغیر پاک وہند میں صرف ہمارے پیارے میگزین "خزینہ روحانیات" کو حاصل ہے۔ اس میں ہماری قوت، طاقت اور صلاحیت کو ہرگز دخل نہیں۔ بلکہ ماشاء اللہ لاقوۃ الا باللہ کا حقیقی مصداق ہے۔ ہمارے ایک صحافت کے سرخیل دوست اور مہربان کا ایک قول مجھے یاد آرہا ہے کہ "رسالے اور میگزین" اخبارات بے شمار شائع ہوتے ہیں۔ مگر ان کے قارئین کی تعداد، فوائد اور حقیقی مقاصد اور عوام اور سائلین کے مسائل کو اجاگر کرکے حل پیش کرنے والے چند ایک ہی ہوتے ہیں۔" یہ اپنے محب مخلص اور مہربان صحافی دوست کا قول یہاں اس لئے ذکر کر رہا ہوں کہ روحانی علوم کی اشاعت کا بیڑہ اٹھانے والے تو مارکیٹ میں کافی میگزین موجود ہیں۔ بلکہ اب تو ایسے بھی ہیں جو روحانیات کی آڑ لے کر اپنی کتب، ادویات وغیرہ کو بھولی عوام کو بیچ رہے ہیں۔ مگر سائلین کے مسائل کا حل کرنے والے، ان کی راہنمائی کا فریضہ انجام دینے والے، ان کو روحانی علوم کی تربیت دینے والے، روحانی علوم اور مسائل کے حل میں مستند اور مجرب عمال بتانے، سکھانے اور اونچ نیچ بتانے اور سکھانے والے اگر میں کہوں تو وہ حقیقی طور پر صرف خزینہ روحانیات والے ہی ہیں۔ خزینہ روحانیات ایک میگزین کا نام نہیں بلکہ غریب، مسکین، لٹے پٹے روحانی امراض کا سالہا سال سے شکار افراد کی دادرسی کا نام ہے۔ روحانی علوم کے شائقین کے لئے واحد سہارا اور روشن سورج ہے۔ روحانی علوم سیکھنے والوں کے لئے راہنما ہے۔ روحانی علوم بغیر استاد کے کرنے، رجعت کا شکار ہونے والوں کے لئے امید کی واحد کرن ہے۔ روحانی علاج کرنے والوں کے لئے ایک بہترین اور کہنہ مشق استاد ہے۔ روحانی پریشانیوں اور سحرو جادوگر کے ستائے ہوئے مریضوں کے لئے پیغام شفاء ہے۔

الحمدللہ ان تمام مذکورہ بالا صفات کا حامل ادارہ، رسالہ، ٹیم رکھنے کے باوجود نہ نخوت ہے، نہ تکبر، نہ بخل ہے، نہ کنجوسی، نہ سائلین کو دھتکارنے کی کوئی جسارت اور جرأت بلکہ ہر مریض کو گلے لگانا اور اس کے کام آنا اور اس کے دل کی تمنا اور مراد پوری کرنے کی خاطر پوری تگ ودو کرنا اور انسانی بساط کے مطابق پورا زور لگانا ہمارے مرشد سیدی خالد مقبول صاحب کا وطیرہ ہے اور یہی ان کی ادارے کے تمام ارکان کو تربیت اور حکم ہے۔ بات دوسری طرف چلی گئی۔ بس ہم اپنے مشن میں ایک دفعہ پھر سرخرو ہوئے کہ لوگوں کو یہ بات سمجھانے اور دل میں بٹھانے میں کامیاب ہوگئے کہ روحانی مسائل کا حل کسی مستند معالج سے کروائیں۔ وظیفہ اور عملیات اور بغیر استاد کے چلہ کشی والے اعمال میں فرق ہے۔ الحمدللہ قارئین نے اس فرق کو نہ صرف محسوس کیا بلکہ خاص نمبر "قرآنی عملیات" کے توسط سے ادارے کی طرف روحانی علوم سیکھنے والوں کے رجوع نے ثابت کیا کہ لوگ عمل سیکھنا چاہتے ہیں۔ اگر کوئی سکھانے والا ہو، لوگ وظائف پڑھنے اور اندھا دھند پڑھنے سے بے زار ہو چکے ہیں اور علاج کروانا چاہتے ہیں۔ شرط یہ ہے کہ کوئی علاج کرنے والا ہو، لوگ رجعت سے پریشان ہیں۔ اگر کوئی رجعت سے بچا سکے۔ لوگ سحر مسلسل سے نجات اور حصار وحفاظت چاہتے ہیں۔ مگر کوئی حصار اور دفاع دینے کے قابل تو ہو۔ الحمدللہ جتنے بھی دوستوں نے رجوع کیا ہے۔ ان شاء اللہ بامراد اور کامیاب ہوں گے۔ ادارے کے تمام ارکان اور سرپرست ان تمام خواتین وحضرات کے لئے دعا گو ہیں۔

# ایک میت کی نصیحت

مرسلہ: عبدالحمید

چند ہفتے پہلے ایک کویتی کاتبہ نادیہ الجار اللہ رحمہا اللہ کا انتقال ہوا اور اپنی موت سے پہلے اس نے یہ نصیحت لکھی:

میں اپنی موت پر افسوس ہرگز نہیں کروں گی اور میں اپنے جسم کی کوئی پرواہ نہیں کروں گی۔ پس مسلمان اپنے جو فرائض انجام دیں گے، وہ یہ ہیں: 1۔ مجھے اپنے کپڑوں سے جدا کردیں گے 2۔ مجھے نہلائیں گے 3۔ مجھے کفن پہنائیں گے 4۔ مجھے اپنے گھر سے نکال باہر کریں گے 5۔ مجھے اپنے نئے گھر یعنی قبر تک پہنچائیں گے 6۔ اور بہت سے لوگ میرے جنازے کے ساتھ آئیں گے بلکہ بہت سے تو مجھے دفنانے کے لیے اپنی مصروفیات اور مشغولیات سے وقت فارغ کر کے آئیں گے اور بہت سے تو میری یہ نصیحت بھی بھلا دیں گے اور ایک دن۔۔ 7۔ میری چیزوں سے وہ خلاصہ پائیں گے۔

میری چابیاں، میری کتابیں، میرا سوٹ کیس یا بیگز، میرے جوتے، میرے کپڑے اور اس طرح۔۔۔ اور اگر میرے گھر والے متفق ہوں تو وہ یہ صدقہ کریں گے تاکہ مجھے اس سے نفع پہنچے۔ یاد رکھو کہ دنیا مجھ پر غم ہرگز نہیں کرے گی اور نہ ہی دنیا کی حرکت رکے گی۔ اور تجارت وکاروبار چلتا رہے گا۔ اور میرا وظیفہ شروع ہو جائے گا جسے غیر لے لیں گے۔ اور میرا مال وارثوں کے حوالے ہو جائے گا جبکہ مجھے اس کا حساب دینا ہوگا کم ہو یا زیادہ، کھجور کی گٹھلی کے چھلکے یا شگاف کے برابر بھی ہو۔

اور سب سے پہلے میری موت پر مجھ سے جو چھین لیا جائے گا وہ میرا نام ہوگا!!! اس لئے جب میں مرجاؤں گی تو لوگ کہیں گے کہ ''لاش کہاں ہے؟'' اور مجھے میرے نام سے نہیں پکاریں گے۔ اور جب نماز جنازہ پڑھانا ہو تو کہیں گے ''جنازہ لے آؤ'' میرا نام نہیں لیں گے۔ اور جب میرے دفنانے کا وقت آجائے تو کہیں گے ''میت کو قریب کرو'' میرا نام بھی یاد نہیں کریں گے۔ اس وقت مجھے میرا نسب اور نہ قبیلہ میرے کام آئے گا اور نہ ہی میرا منصب اور شہرت۔ کتنی فانی اور دھوکہ کی ہے یہ دنیا جس کی طرف ہم لپکتے ہیں۔ پس اے زندہ انسان! خوب جان لے کہ تجھ پر غم وافسوس تین طرح کا ہوتا ہے: 1۔ جو لوگ تجھے سرسری طور پر جانتے ہیں، وہ مسکین کہہ کر غم کا اظہار کریں گے۔ 2۔ تیرے دوست چند گھنٹے یا چند روز تیرا غم کریں گے اور پھر اپنی اپنی باتوں اور ہنسی مذاق میں مشغول ہو جائیں گے۔ 3۔ زیادہ سے زیادہ گہرا غم گھر میں ہوگا، وہ تیرے اہل وعیال کا ہوگا جو کہ ہفتہ دو ہفتے یا دو مہینے اور زیادہ سے زیادہ ایک سال تک ہوگا اور اس کے بعد وہ تجھے یادوں کی پنوں میں رکھ دیں گے!!!

لوگوں کے درمیان تیرا قصہ ختم ہوا اور تیرا حقیقی قصہ شروع ہوا اور وہ ہے آخرت کا۔ تجھ سے چھن گیا تیرا 1۔ جمال۔ 2۔ مال۔ 3۔ صحت۔ 4۔ اولاد۔ 5۔ جدا ہوگئے تجھ سے مکان ومحلات۔ 6۔ شوہر...... اور کچھ باقی نہ رہا تیرے ساتھ سوائے تیرے اعمال کے اور حقیقی زندگی کا آغاز ہوا۔ اب سوال یہاں یہ ہے کہ: تو نے اپنی قبر اور آخرت کے لئے اب سے کیا تیاری کی ہے؟ یہی حقیقت ہے جس کی طرف توجہ چاہئے۔ اس کے لیے تجھے چاہئے کہ تو اہتمام کرے: 1۔ فرائض کا 2۔ نوافل کا 3۔ پوشیدہ صدقہ کا 4۔ نیک کاموں کا 5۔ رات کی نمازوں کا شاید کہ تو نجات پاسکے۔

اگر تو نے اس مقالہ کو لوگوں کی یاددہانی میں مدد کی جبکہ تو ابھی زندہ ہے تاکہ اس امتحان گاہ میں امتحان کا وقت ختم ہونے سے تجھے شرمندگی نہ ہو اور امتحان کا پرچہ بغیر تیری اجازت کے تیرے ہاتھوں سے چھین لیا جائے اور تو تیری اس یاددہانی کا اثر قیامت کے دن تیرے اعمال کے ترازو میں دیکھے گا (اور یاددہانی کرتے رہئے بیشک یاددہانی مومنوں کو نفع دے گی)۔ میت کے لئے صدقہ کو کیوں ترجیح دیتی ہے؟ اگر وہ دنیا میں واپس لوٹا دی جائے جیسا کہ اللہ نے فرمایا ''اے رب! اگر مجھے تھوڑی دیر کے لئے واپس لوٹا دے تو میں صدقہ کروں اور نیکوں میں شامل ہو جاؤں'' (سورۃ المنافقون)، یہ نہیں کہے گا کہ عمرہ کروں گا، نماز پڑھوں گا، روزہ رکھوں گا۔ علماء نے کہا کہ میت صدقہ کی تمنا اس لئے کرے گی کیوں کہ وہ مرنے کے بعد اس کا عظیم ثواب اپنی آنکھوں سے دیکھے گی۔ اس لئے صدقہ کثرت سے کیا کرو بیشک مومن قیامت کے دن اپنے صدقہ کے سایہ میں ہوگا اور اب اس وقت جو صدقہ کرسکتے ہیں، وہ اس مضمون کو نصیحت کی نیت سے پھیلائے۔ اچھی بات بھی صدقہ ہے۔ (اردو ترجمہ)

# اَلصّمت (خاموشی)

مرسلہ: عارف ندیم (لاہور)

حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ "مرد کا خاموش رہنا (اور خاموشی پہ ثابت قدم رہنا) ساٹھ سال کی عبادت سے بہتر ہے۔" نیز فرمایا "عبادت میں سب سے پہلی چیز خاموشی اختیار کرنا ہے۔ خاموشی میں کئی حکمتیں ہیں لیکن خاموشی اختیار کرنے والے بہت تھوڑے ہیں۔" نیز فرمایا "عبادت دس حصوں میں تقسیم ہے (جس میں سے) نو حصے تو صرف خاموشی ہی میں ہیں اور دسواں حصہ ہاتھ سے حلال روزی کمانا ہے۔"

## الصّمت التّام (مکمل خاموش رہنا)

الصمت التام کے تین مدارج ہیں:

**اول:** چپ رہنا۔ کسی سے بھی اور کسی بھی قسم کا کوئی کلام مطلق نہ کرنا۔ یہ ادنیٰ درجے کا مقام ہے۔ بدوں عنایتِ الٰہی کسی کو بھی اس پہ قدرت حاصل نہیں۔ کوئی آدمی اپنے آپ کبھی خاموش نہیں رہ سکتا۔ اگرچہ لاکھ جتن کرے۔

**دوم:** جسم الوجود کے تمام اعضا کا خاموش رہنا۔ جسم کے کسی بھی عضو کا کسی بھی گناہ کا کبھی مرتکب نہ ہونا یا دوسرے لفظوں میں ہر ہر اعضاء کا مامورات کا پابند اور منہیات سے کلیتاً کنارہ کش رہنا۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم کوئی بندہ اللہ کی توفیق کے بغیر کوئی نیکی نہیں کر سکتا اور نہ ہی کسی برائی سے بچ سکتا ہے۔ بندے کا نیکی کرنا اور برائی سے باز رہنا توفیق الٰہی پہ موقوف ہے۔ جب تک کسی خاموش کو یہ مقام حاصل نہیں ہوتا یا دوسرے لفظوں میں عنایت نہیں ہوتا تو زبان کی خاموشی کا کیف طاری نہیں ہوتا۔

**سوم:** جسم الوجود کے اندر دل کا خاموش رہنا۔ خاموشی کی اصل اور بلوغ الی المرام ہے اور ساری دنیا میں گشت کرو، شاید کسی کو کوئی ایسا خاموش، جس کا دل خاموش ہو، ملے۔ دل ایک گزرگاہ ہے۔ ہر وقت ہر حال میں، قبض ہو یا بسط، کسی نہ کسی خیال میں مشغول رہتا ہے۔ جسم الوجود میں قلب ایک عضو رئیس اور بدن کی زندگی کا مدار ہے۔ جسم الوجود کے اندر ایک اور قلب ہوتا ہے جو لطیف ہوتا ہے۔ وہی ربِّ رحمٰن کا عرش گردانا جاتا ہے۔ ذکر الٰہی کے نور کے جملہ لطائف کو جسم الوجود تک پہنچاتا ہے۔ قلب کثیف کا کام رگ و ریشے میں خون پہنچانا ہے۔ قلب لطیف کا کام لطائف فی الجسم الوجود تک نور پہنچانا ہے۔ قلب کثیف موت کی زد میں، قلب لطیف زندہ و جاوداں۔

# موازنۂ عقل و عشق

مرسلہ: عارف ندیم (لاہور)

دورِ حاضر کا سب سے بڑا سائنسدان "آئن سٹائن" کہہ گیا ہے کہ میں نے ریڈیو دوربین کے ذریعے ایک ایسی کہکشاں تو دیکھ لی ہے جو زمین سے دو کروڑ نوری سال کے فاصلے پر ہے، یعنی روشنی جو فی سیکنڈ ایک لاکھ چھیاسی ہزار میل طے کر جاتی ہے، وہاں دو کروڑ سال میں پہنچے گی، لیکن جہاں تک کائنات کی سرحدیں معلوم کرنے کا تعلق ہے، اگر میری عمر ایک ملین یعنی دس لاکھ سال بھی ہو جائے تو بھی نہیں کر سکتا۔ اس کے برعکس اس نورِ ازل سے منور سراجِ مُنیر حضرت غوث الاعظم رضی اللہ تعالی عنہ اس کائنات کے بارے قصیدہ غوثیہ میں ارشاد فرماتے ہیں "نظرت الی بلاد اللہ جمعا کخردلۃ علی حکم اتصا"

ترجمہ: "اللہ تعالی کے تمام بلاد میری نظر میں اس طرح ہیں جیسے ہتھیلی پر رائی کا ایک دانہ۔"

اس سے مادیّت اور روحانیت کا اور عقلِ نارسا اور عشقِ کامگار کا فرق معلوم ہوتا ہے۔

حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں "حسابِ عمرِ صد عاقل بصد مشد بگذرد یکدم حساب یک دم عاشق بصد محشد نمی گنجد" یعنی حشر کے دن سو سائنسدانوں کی عمروں کا حساب طَرْفَةَ العین (پلک جھپکتے) میں ختم ہو جائے گا مگر عاشق کی زندگی کے ایک لمحے کا حساب سو حشر بھی بپا ہوں تو ختم نہیں ہو سکے گا۔

بحوالہ: مہر منیر سوانح حیات حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ صفحہ ۴۰

# قدرت کے کرشمے

قیصر احمد بی اے (کراچی)

چھوٹی یا بڑی جس چیز کو بھی اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے اس میں ہمارے لئے سامان عبرت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اسے کیوں پیدا کیا؟ اس کے پس پردہ کیا حکمت تھی؟ اس کا اندازہ اس آیت کریمہ سے لگائیں

وَمَا يَعْلَمُ جُنُودَ رَبِّكَ إِلَّا هُوَ ۚ (المدثر ۳۱)

’’اللہ ہی کو اپنے لشکر کا بخوبی علم ہے۔‘‘

انسان ہر حال میں اللہ کی عظمت اور اس کی حکمت کا ادراک کر کے اپنے ایمان کو مضبوط کرنے کا پابند ہے۔ ہم اللہ کی حکمت کا احاطہ نہیں کر سکتے اور ہمارے علم کی رسائی وہاں تک نہیں ہو سکتی۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

وَمَا أُوتِيتُم مِّنَ الْعِلْمِ إِلَّا قَلِيلًا ۝ (الاسراء:۸۵)

’’تمہیں تو تھوڑا سا علم دیا گیا ہے۔‘‘

ذیل کی سطور میں ہم اس قبیل کے چند واقعات بیان کر رہے ہیں جن سے ایمان تازہ اور عبرت ملتی ہے۔

۱۔ حضرت ابراہیمؑ کے زمانہ کا نمرود بادشاہ جس نے رب ہونے کا دعویٰ کیا تھا۔ اللہ پاک نے دین کا پیغام پہنچانے کیلئے اس ظالم بادشاہ کے پاس ایک نیک صفت بادشاہ کو بھیجا، اس ظالم بادشاہ نے قبول حق سے انکار کر دیا۔

دوسری مرتبہ، پھر تیسری مرتبہ اس نے ایمان کی دعوت دی لیکن وہ مُصر رہا اور برجستہ کہا ’’اپنے لشکر کو جمع کرو۔ میں بھی اپنے لشکر کو جمع کرتا ہوں۔‘‘ نمرود نے اپنے لشکر کو جمع کیا تو اللہ جل جلالہٗ نے ان پر مچھروں کا دروازہ کھول دیا۔ مچھر ان پر عذاب کی شکل میں مسلط کر دیئے گئے جو ان کا گوشت کھانے لگے اور خون پینے لگے۔ اس طرح انہیں خالص ہڈی بنا کر چھوڑ دیا، ایک مچھر بادشاہ کی ناک میں داخل ہو گیا اور اسی میں چار سو سال تک پڑا رہا، اس کے سر کو جوتے سے پیٹا جاتا تا آنکہ وہ بھی ہلاک اور برباد ہو گیا۔

۲۔ ابابیل پرندہ جس کا ذکر قرآن شریف کی آیت سورۂ فیل میں آیا ہے، جسے اللہ تعالیٰ نے ابرہہ پر مسلط کیا تھا۔ ابرہہ بھاری ہاتھی پر سوار ہو کر کبر و غرور سے بیت اللہ شریف کو منہدم کرنے آیا تھا۔ راستے میں اس نے عبدالمطلب کی اونٹنی پکڑ لی۔ جب عبدالمطلب اس کے پاس اونٹنی کی رہائی کیلئے پہنچے تو ابرہہ نے ان کو گھٹیا سمجھتے ہوئے کہا کہ میں ایسے گھر کو نیست و نابود کرنے آیا ہوں جس میں تیری قوم کی سربلندی ہے اور تو میرے پاس اپنی اونٹنی لینے آ گیا۔ عبدالمطلب نے کہا ’’**میں تو اونٹنی کا مالک ہوں اور کعبہ کا مالک اللہ ہے، وہ اس کی حفاظت کرنے کیلئے کافی ہے۔**‘‘

ابرہہ نے اپنی افواج کو حرکت دی جس کا مقدمۃ الجیش اس کا بڑا ہاتھی تھا۔ اللہ نے سرکش جماعت پر چھوٹے پرندوں کی شکل میں اپنا لشکر مسلط کر دیا جو سمندر کی طرف سے آیا اور ان پر کنکریاں پھینکنے لگا جو انہیں کھائے ہوئے بھوسی کی مانند کر گیا۔

۳۔ آپ ﷺ ایک منبر پر خطبہ دیا کرتے، جب آپ ﷺ نے اس منبر کو چھوڑ دیا تو وہ بچہ کی طرح رونے لگا۔ چنانچہ آپ ﷺ اس سے چمٹ گئے تب اس کی آواز بند ہوئی۔ اسی طرح آپ ﷺ نے لرزتے ہوئے اُحد کے پہاڑ کو خطاب کیا۔ جس پر آپ ﷺ ابوبکرؓ، عثمانؓ اور علی رضی اللہ عنہم تھے۔

اثبت یا احد فانما علیك نبی وصدیق وشھیدان

آپ ﷺ کے اس خطاب کو سن کر وہ لرزتا ہوا پہاڑ تھم گیا۔

۴۔ عبرت حاصل کرنے والوں کیلئے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قصے میں بھی عظیم درس ہے۔ جبکہ انہوں نے اللہ سے سوال کیا تھا۔ ’’اے میرے پروردگار! مجھے دکھا دے کہ تو مُردوں کو کس طرح زندہ کرے گا؟‘‘ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ’’کیا تمہیں اس پر یقین نہیں؟‘‘ جواب دیا ’’ایمان تو ہے لیکن میرے دل کو تسکین ہو جائے گی۔‘‘ فرمایا ’’چار پرندے لو۔ ان کے ٹکڑے کر ڈالو۔ پھر ہر پہاڑ پر ان کا ایک ایک ٹکڑا رکھ دو۔ پھر انہیں پکارو وہ تمہارے پاس دوڑتے ہوئے آ جائیں گے۔‘‘ (سورۃ البقرہ) غرضیکہ اللہ تعالیٰ نے ان کی ایک ایسی حسی چیز کی طرف رہنمائی کی جس کے عینی مشاہدے کے بعد ان کے یقین اور علم میں مزید پختگی آ گئی۔

۵۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی حضرت سلیمان علیہ السلام کو پرندہ کی بولی، چیونٹی

کی زبان اور ہدہد کی گفتگو بھی سکھلائی تھی۔ چنانچہ قرآن پاک میں ہے کہ ایک چیونٹی نے حضرت سلیمان علیہ السلام کے جن وانس اور پرندوں پر مشتمل ایک بڑے قافلہ کو دیکھا تو اس نے چیونٹیوں کو باخبر کیا:

قَالَتۡ نَمۡلَةٌ يّٰۤاَيُّهَا النَّمۡلُ ادۡخُلُوۡا مَسٰكِنَكُمۡ ۚ لَا يَحۡطِمَنَّكُمۡ سُلَيۡمٰنُ وَجُنُوۡدُهٗ ۙ وَهُمۡ لَا يَشۡعُرُوۡنَ ۱۸

(النمل:۱۸)

ایک چیونٹی نے کہا ''اے چیونٹیوں! اپنے اپنے گھروں میں گھس جاؤ ایسا نہ ہو کہ بے خبری میں سلیمان علیہ السلام اور اس کا لشکر تمہیں روند ڈالیں۔''

امام ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ چیونٹی کی یہ بستی شام میں واقع ہے اور یہ چیونٹیاں بھڑ کی طرح دو پروں والی تھیں۔ الغرض سلیمان علیہ السلام نے چیونٹیوں کی بات سمجھ لی اور سن کر ہنس پڑے۔

۶۔ ایک مرتبہ حضرت سلیمان علیہ السلام پانی کی تلاش میں نکلے تو ایک چیونٹی کو پیٹھ کے بل لیٹے ہوئے دیکھا۔ اپنے پاؤں کو آسمان کی طرف بلند کئے ہوئے تھی اور کہہ رہی تھی۔ اے اللہ میں تیری مخلوق ہوں اور تیرے گھاٹ کے علاوہ کوئی چارہ کار نہیں۔ تو مجھے سیراب کر ورنہ ہلاک ہو جاؤں گی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے کہا:

ارجعوا فقد سقیتم بدعوۃ غیر کم۔

''لوگو لوٹ چلو! تمہیں دوسروں کی دعا کی بدولت سیراب کر دیا گیا۔''

۷۔ ایک مرتبہ حضرت سلیمان علیہ السلام نہر کے کنارے بیٹھے ہوئے تھے کہ ان کی نگاہ ایک چیونٹی پر پڑی جو گیہوں کا ایک دانہ لے کر نہر کی طرف جا رہی تھی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام اس کو بہت غور سے دیکھنے لگے۔ جب چیونٹی پانی تک پہنچی تو اچانک ایک مینڈک نے اپنا سر پانی سے نکالا اور اپنا منہ کھولا تو یہ چیونٹی اپنے دانہ کے ساتھ اس کے منہ میں چلی گئی۔ مینڈک پانی میں داخل ہو گیا اور پانی ہی میں بہت دیر تک رہا۔ سلیمان علیہ السلام اس کو بہت غور سے دیکھتے رہے۔ ذرا ہی دیر میں مینڈک پانی سے نکلا اور اپنا منہ کھولا تو چیونٹی باہر نکلی البتہ اس کے ساتھ دانہ نہ تھا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے اس کو بلا کر معلوم کیا کہ ماجرہ کیا تھا اور وہ کہاں گئی تھی؟ اس نے بتایا کہ اے اللہ کے نبی! آپ جو نہر کی تہہ میں ایک بڑا کھوکھلا پتھر دیکھ رہے ہیں، اس کے اندر بہت سے اندھے کیڑے مکوڑے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو وہاں پر پیدا کیا ہے۔ وہ وہاں سے روزی تلاش کرنے کیلئے نہیں نکل سکتے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے ان کی روزی کا وکیل بنایا ہے۔ میں ان کی روزی کو اٹھا کر لے جاتی ہوں اور اللہ نے اس مینڈک کو میرے لئے مسخر کیا ہے تاکہ وہ مجھے لے کر جائے۔ اس کے منہ میں ہونے کی وجہ سے پانی مجھے نقصان نہیں پہنچاتا۔ وہ اپنا منہ بند پتھر کے سوراخ کے سامنے کھول دیتا ہے۔ میں اس میں داخل ہو جاتی ہوں۔ جب میں ان کی روزی ان تک پہنچا کر پتھر کے سوراخ سے اس کے منہ تک آتی ہوں تو مینڈک مجھے منہ سے باہر نکال دیتا ہے۔

۸۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نہایت باحیا تھے۔ چاہتے تھے کہ ان کی ستر پر دوسروں کی نگاہ نہ پڑے۔ اسی لئے وضو اور غسل کے وقت بہت زیادہ ستر پوشی سے کام لیتے تھے۔ بنو اسرائیل کہنے لگے کہ شاید موسیٰ علیہ السلام کے جسم میں برص کے داغ یا کوئی اس قسم کی آفت ہے جس کی وجہ سے یہ ہر وقت لباس میں ڈھکا چھپا رہتا ہے۔ ایک دن موسیٰ علیہ السلام تنہائی میں غسل کرنے لگے۔ کپڑے اتار کر ایک پتھر پر رکھ دیئے۔ پتھر ان کے کپڑے لے کر بھاگنے لگا۔

موسیٰ علیہ السلام اس کے پیچھے پیچھے دوڑے یہاں تک کہ بنو اسرائیل کی ایک مجلس میں پہنچ گئے۔ انہوں نے موسیٰ علیہ السلام کو ننگا دیکھا تو ان کے سارے شک وشبہات دور ہو گئے اور کہنے لگے ''خدا کی قسم اس میں کوئی عیب نہیں ہے۔''

اس سلسلے میں قرآن کریم کی یہ آیت اتری

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَا تَكُوۡنُوۡا كَالَّذِيۡنَ اٰذَوۡا مُوۡسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوۡا ؕ وَكَانَ عِنۡدَ اللّٰهِ وَجِيۡهًا ۶۹ (الاحزاب:۶۹)

''اے لوگو! ان لوگوں جیسے نہ بن جاؤ جنہوں نے موسیٰ علیہ السلام کو تکلیف دی۔ پس جو بات انہوں نے کہی تھی اللہ نے انہیں اس سے بری کر دیا اور وہ اللہ کے نزدیک باعزت تھے۔''

## (1) دم، دعا اور دوا سے مسنون علاج (نئی کتاب)

تالیف: ابو اسامہ امر شاہد   عام قیمت: 900روپے   رعائتی قیمت: 585روپے

☆ اسم اعظم کے وسیلے سے دعا ☆ قبولیت دعا کے اوقات ☆ اللہ تعالی جن کی دعائیں قبول فرماتے ہیں ☆ نظر بد کی حقیقت اور علاج ☆ شیطان کا قرب حاصل کرنے کیلئے جادوگروں کے بعض وسائل ☆ جنات کا وجود ☆ جادوگر کو پہچاننے کی نشانیاں ☆ دم کرنے اور کروانے والے کی شرائط ☆ کیا دم سے علاج توکل کے خلاف ہے؟ ☆ جنات کا عشق ☆ علمائے کرام کی رائے ☆ بچوں کو دم کرنے کا طریقہ ☆ دم سے پہلے مریض پر نمودار ہونے والے امراض ۔۔۔

## (2) کرشمات سلیمانی (نئی کتاب)

مرتب: صاحبزادہ محمد اشتیاق چشتی قادری   عام قیمت: 350روپے

☆ جادو اور اس کی اقسام ☆ آسیب کی حاضری کا طریقہ ☆ اندام نہانی میں ورم ☆ دشمن کی زبان بندی ☆ جدائی کیلئے تیر بہدف عمل ☆ دل میں عداوت پیدا کرنا ☆ حاجت پوری ہو جائے اور بہت سے پُر تاثیر اعمال کا خزانہ ☆ نماز حاجت ☆ حب کیلئے مجرب عمل ☆ چہل کاف ☆ زبان بندی کے عملیات ☆ استقرار حمل کیلئے ☆ علاج بالقرآن ☆ دشمن کو طمانچہ مارنا ۔۔۔

## (3) روحانی وجسمانی امراض کا علاج (نئی کتاب)

خصائص آیات بینات سے روحانی جسمانی اور غذاؤں سے بیماریوں کا علاج

مولف: علامہ مولانا مفتی محمد راشد القادری   رعائتی قیمت: 240روپے

☆ ہر بیماری سے شفاء کامل ☆ زوجین میں محبت کا روحانی علاج ☆ گھریلو لڑائی، جھگڑے، نا چاقی کا علاج ☆ جب دشمن یا موذی جانور سے خوف ہو ☆ نعمت کے حصول کیلئے ☆ روزی وروزگار میں برکت کیلئے ☆ گھر، کاروبار میں وسعت کیلئے ☆ ذاتی مکان یا بہترین روزی وروزگار کیلئے ☆ اولاد نرینہ کے حصول کیلئے ☆ کینسر، شوگر اور دیگر امراض کیلئے وغیرہ ۔۔۔

## (4) جواہر اللماعۃ (لاجواب کتاب)

عملیات کی قدیم کتاب کا ترجمہ   پیپر: اعلیٰ

مصنف: الاستاذ الکبیر الشیخ علی ابو الحی اللہ المرزوقی   قیمت: 500روپے

☆ مال ومتاع کی حفاظت ☆ زچگی میں آسانی کیلئے ☆ الفت کیلئے ☆ کسی کو برانگیختہ کرنا یا کسی چیز پر مائل کرنا ☆ محبت اور تالیف ☆ نیک حاجات کیلئے ☆ اختلاف پیدا کرنے کیلئے ☆ ایسے آدمی کے گھر کا بیڑہ غرق کرنے کیلئے جو اپنے دین سے پھر گیا ہو ☆ مچھلی کا شکار آسان بنانے کیلئے ☆ پوشیدہ مسئلے کے حل کیلئے ☆ ظالم اور فتنہ باز کے شر سے نجات کیلئے ☆ عرق النساء ☆ غموں اور مصائب سے نجات ☆ لڑائی اور جھگڑے والی پنچائیت میں غلبہ کیلئے ☆ بندشوں کیلئے ☆ ظالم کے سر میں ہمیشہ کیلئے درد ☆ انسان کو سفر سے منع کردینا وغیرہ ۔۔۔

## (5) اولیاء کرام کے درود وسلام (نئی کتاب)

اولیاء امت کی طرف سے نہایت عمدہ الفاظ، معانی اور عظیم ثواب پر مشتمل آنحضرت ﷺ کی خدمت میں درودوں کا ہدیہ

ترجمہ: مولانا مفتی ابو سالم ذکریا مدظلہ   عام قیمت: 300روپے

☆ احادیث نبویہ میں موجود (40) درودوں کا مجموعہ ☆ حافظ عراقی کا درود ☆ سیدنا علیؓ کا درود ☆ سیدہ فاطمہ الزہراءؓ کا درود ☆ سیدنا عبدالقادر جیلانیؒ کا درود ☆ حضرت ابو العباس احمد الرفاعی کا درود ☆ ایک ولی کا درود ☆ حضرت شیخ محی الدین ابن عربی کا درود ☆ حضرت ابن العربی کا درود ۔۔۔

## (6) خودشناسی اور روحانی علوم (نئی کتاب)

مصنف: قمر اقبال صوفی   عام قیمت: 300روپے

☆ یادداشت کی پروگرامنگ ☆ بچوں کا خود کو ذہین یا بے وقوف ماننا ☆ ہر وقت ریلیکس رہیں ☆ زندگی میں واحد اور واضح مقصد اور اس کا اصول ☆ اپنی کمزوریاں سمجھ کر انہیں دور کریں ☆ دین اور اپنی تعلیم کا مقصد لازمی سمجھیں ☆ دولت کی طاقت ☆ اسلام اور روحانیت ☆ صحیح روحانی استاد کی پہچان ☆ ڈر وخوف، انسان کا سب سے بڑا دشمن ۔۔۔

## (7) تعویذات عملیات صوفیہ یعنی معدن البرکات فی اعمال الصالحات (نئی کتاب)

مولف: جناب محمد عزیز الرحمٰن خان صاحب   عام قیمت: 250روپے

☆ مکمل مجموعہ تعویذات وعملیات صوفیہ ☆ بسم اللہ کے انیس حروف ☆ اللہ تعالی کا ذکر درود ہے ☆ فرشتے کا تا قیامت کلمہ پڑھنا ☆ قرآن شریف پڑھنے کی فضیلت ☆ آیۃ الکرسی کے نزول کی کیفیت ☆ چور چوری نہ کرسکے ☆ برائے دفع بلیات وضرر طعام ☆ زیارت رسول کریم ﷺ ☆ مطلوب کو اپنی محبت میں مبتلا کرنا ☆ ہر کوئی مطیع ہو جائے ☆ حضرت بایزید بسطامی کا معمول ۔۔۔

## (8) اشرف العملیات مع اعمال قرآنی (نئی کتاب)

یعنی عملیات وتعویذات اور اس کے شرعی احکام   عام قیمت: 630روپے

افادات: مولانا محمد اشرف علی تھانوی   مرتب: مولانا زید مظاہری ندوی

☆ عملیات وتعویذات شریعت کی روشنی میں ☆ اہل اللہ اور تعویذات ☆ محبت کے تعویذ کی شرط ☆ آسیب وجنات کے پریشان کرنے اور ان کے دفع کرنے کا ثبوت ☆ ذہن تیز ہونے کے لیے تعویذ کی فرمائش ☆ سحر وجادو سے حفاظت کی اہم دعا ۔۔۔

# معراجِ معرفت

صوفی غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)

## سنت

وہ ہے جو رسول اللہ کے قول یا فعل سے ثابت ہو۔

## مستحب

وہ فعل ہے جس کو رسول اللہ یا صحابہ کرام نے کیا ہو لیکن ہمیشہ اور اکثر نہیں بلکہ کبھی کبھی، اس کا کرنے والا ثواب کا حقدار ہے اور نہ کرنے والے پر کسی قسم کا گناہ نہیں۔

## واجب

واجب کے معنی ہیں ثابت ولازم ہونا، وہ ہے جو دلیل ظنی سے ثابت ہو۔اس پر عمل کرنے سے ثواب اور ترک کرنے سے عذاب ہوتا ہے۔اس کو بلا عذر ترک کرنے والا فاسق اور عذاب کا مستحق ہے۔بشرطیکہ بغیر تاویل اور شبہ کے چھوڑے۔جو اس کا انکار کرے وہ فاسق ہے، کافر ہے۔

## مرشد سے عشق

حضرت خواجہ شاہ محمد سلیمان تونسویؒ کو اپنے مرشد سے بے پناہ عشق تھا، ان کی جدائی میں پیدل ہی تونسہ شریف سے مہار شریف روانہ ہو جاتے، فرقت میں ذوق وشوق کا یہ عالم کہ راستہ میں پیروں سے خون جاری ہو گیا اور پاؤں کے دسوں ناخن انگلیوں سے جدا ہو گئے۔آخر اس استقلال اور ہمت سے 40 کوس کا سفر طے کیا اور یہ سب مصیبتیں جھیلتے ہوئے اپنے مرشد کے قدموں میں پہنچ گئے۔

## عارف کی چند اقسام

عارفِ شریعت اور ہے، عارفِ طریقت اور ہے۔عارفِ حقیقت اور ہے۔عارفِ معرفت اور ہے۔اور عارفِ فقیر فنافی اللہ بقاباللہ اور ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ ”تَرْکُ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ عِبَادَۃٍ حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ۔

ترجمہ: ”دنیا سے منہ موڑنا تمام عبادتوں کی جڑ ہے اور دنیا کی محبت تمام گناہوں کی بنیاد ہے۔“ (عین العلم وابن ماجہ ومشکوٰۃ صفحہ 444)

## راہِ فقر

راہِ فقر میں چار منازل آتی ہیں اور ہر منزل پر ایک راہزن ہے۔

مقامِ شریعت میں شیطان دشمن ہے۔

مقامِ طریقت میں نفس دشمن ہے۔

مقامِ حقیقت ومعرفت میں دوزخ اور بہشت دشمن ہیں۔

حضرت شیخ المشائخ میراں محی الدین سید عبدالقادر جیلانیؒ کا ارشاد ہے کہ ”جو شخص وصالِ حقیقی حاصل ہونے کے بعد عبادت کا ارادہ کرے، پس بے شک وہ فنافی اللہ بقاباللہ نہ ہوا“ (اپنے مالکِ حقیقی کے ساتھ کفر کیا اور شرک کیا) اور اپنے فقرِ لازوال کے لیے ہر طرف سے منہ موڑ نہیں لیتا۔اور اپنے دِل کو خباثتوں سے پاک نہیں کر لیتا، یہاں تک کہ اونٹ سوئی کے ناکے سے گزرے۔“ (ملفوظات رسالہ غوثیہ صفحہ 65۔عین العارفین از حضرت سلطان باہو صفحہ 60)

حدیث شریف میں ہے کہ ”رَجَعْنَا مِنَ جِہَادِ الْاَصْغَرِ الْجِہَادِ الْاَکْبَرِ۔

ترجمہ: ”ہم نے جہادِ اصغر (جہادِ اصغر سے مراد کفار کے ساتھ جدال وقتال ہے) سے جہادِ اکبر (جہادِ اکبر سے مجاہدہ نفس مراد ہے) کی طرف رجوع کیا ہے۔“ (نقل از کتاب بیہقی والتعرف صفحہ 69۔عین العارفین صفحہ 68۔از سلطان باہوؒ)

سلطان العارفین حضرت سلطان باہو قادریؒ فرماتے ہیں کہ ”اس کافر دجال نفس کو کوئی شخص قتل نہیں کرسکتا۔سوائے مرشد کے کیونکہ وہ عیسیٰؑ روح اللہ کی طرح دِل کو زندہ کرتا ہے اور نفس کو مارتا ہے۔اور نفس جلتا نہیں ہے سوائے اسم ذات کے۔اور نفس سوائے علمِ معرفت اِلَّا اللہ کے پہچانا نہیں جاسکتا۔اور نفس تنہائی کے بغیر مقید نہیں ہوتا۔اور نفس خلق کی جدائی کے شر

سے ذکرِ الٰہی کے بغیر مسلمان نہیں ہوتا اور نفس خاموشی اور مرشد عارف باللہ کی صحبت کے بغیر کامل طور پر مطیع وفرمانبردار نہیں ہوتا۔ اگرچہ مرشد کامل کی ایک گھڑی کی صحبت ستر سال کی طاعت سے افضل تر ہے۔ نفس گناہ کے ارتکاب کے وقت کافر ہوجاتا ہے۔ نفس شہوت کے وقت چوپایہ ہے اور بھوک کے وقت وہ پاگل کُتا ہے اور سیری کے وقت فرعون بن جاتا ہے۔''

## نفس کی چار اقسام ہیں

لوامہ۔ ملہمہ۔ امارہ۔ مطمنہ

اوران چاروں کی علامات آپ کو معلوم ہیں۔ ان چاروں کو چاروں کے ساتھ قتل کریں۔ اسم اللہ کے چاروں ناموں کو یاد رکھیں۔

ذکر۔ فکر۔ قرب۔ وحدت حق بحضور۔ ان نفس انفاس کی طرف قرآن پاک میں عین اشارہ کیا گیا ہے۔ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ اِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ۔ ترجمہ: ''تو پرندوں میں سے چار پرندے لے لے اور ان کو اپنے ساتھ سدھا لے۔ پھر اُن کے ٹکڑے کرکے ہر ایک پہاڑ پر ایک ایک ٹکڑا رکھ دے۔'' (سورہ البقرہ آیت 260)

یہ چاروں نفس ہیں۔ جن کی طرف قرآن پاک میں اشارہ کیا گیا ہے۔ چنانچہ شمس تبریزیؒ اور مولانا رومیؒ فرماتے ہیں۔ ''میں چار تھا، تین ہوگیا، اب دو ہوں اور دوئی سے گزر گیا تو یکتا ہوگیا۔''

## فنائے نفس کیا ہے؟

اسم اللہ ذات تفکر کے ساتھ مراقبہ میں غرق ہونے کا نام فنائے نفس ہے۔ جس جگہ چاہتا ہے، (طالب) وہاں پہنچ جاتا ہے اور ہمکلام ہوتا ہے اور یاد (خدا) کرتا ہے اور مراقبہ سے باہر آجاتا ہے۔ چنانچہ وہ باطن کو دیکھتا ہے نیز اس کا پاکیزہ وجود ظاہر ہوجاتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ

اِنَّ اَوْلِيَآئِيْ تَحْتَ قَبَائِيْ لَا يَعْرِفُهُمْ غَيْرِيْ۔

''بے شک میرے اولیاء میری قبا کے نیچے ہیں، ان کو میرے سوا کوئی نہیں پہچانتا۔'' (کتاب معرفت بوستان جلد اول، شرح معرفت مثنوی مولانا رومؒ۔ کشف المحجوب علی ہجویریؒ، احیاء العلوم از امام غزالیؒ۔ عین العارفین)

# ماں سے زیادہ رحم دل

عائشہ صدیقہ (چاہ رتم والا)

حضرت عبداللہ ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ایک غزوہ سے واپس آرہے تھے کہ راستہ میں ایک قوم سے ملاقات ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ نے پوچھا:

''تم کون ہو؟''

کہنے لگے ''ہم مسلمان ہیں۔''

یہاں سے کچھ فاصلے پر ایک خاتون بیٹھی چولہا سلگا رہی تھی' اس کے قریب اس کا ننھا بچہ بھی تھا' جب آگ خوب جل اٹھی تو وہ بچے کو لے کر رحمت عالم ﷺ کی خدمتِ میں اقدس میں حاضر ہوئی اور کہنے لگی:

''آپ اللہ کے رسول ہیں؟''

سرور عالم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ''ہاں میں اللہ کا رسول ہوں۔''

پھر بولی ''میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں۔ کیا ایک ماں جس قدر مہربان ہے' اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر اس سے زیادہ مہربان نہیں ہے؟''

نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا:

''ہاں، بلاشبہ تو درست کہتی ہے۔''

اس نے کہا ''اے اللہ کے پیارے رسول ﷺ! پھر ماں تو اپنے بچے کو آگ میں نہیں ڈالتی تو اللہ اپنے بندے کو آگ میں کیسے ڈالے گا؟''

اس صحرانشین صحابیہؓ کی یہ بات سن کر رسول اکرم ﷺ پر سخت رقت طاری ہوگئی اور رسول ﷺ رونے لگے۔ پھر آپ ﷺ نے سر اٹھا کر فرمایا:

''اللہ اس بندے کو عذاب میں ڈالے گا جو اللہ کی نافرمانی پر ڈٹا رہے اور اس کو ایک نہیں مانتا (اس کے ساتھ دوسروں کو بھی شریک ٹھہراتا ہے)۔'' (ابن ماجہ)

# یَابَدِیعُ، یَابَاقِیُّ کے خواص اور اثرات ...... مولانا انظر شاہ کاشمیریؒ

## یَابَدِیعُ کے خواص اور اثرات

یہ اسم مشترک ہے اور بعض کے نزدیک جمالی ہے اور اس کے اعداد چھیاسی (۸۶) ہیں۔

### علم العجائب حاصل ہو

اگر کسی کے دل میں علم العجائب جاننے کی تمنا ہو اور اپنے رتبے کی بلندی کا جذبہ ہو، وہ اس کو گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اس کی آرزو پوری ہو۔

### کشفِ قلوب اور تصرفِ قلوب حاصل ہو

اور اگر کوئی ہر ایک نفل نماز کے بعد اور فرض نماز کے بعد سات سو (۷۰۰) مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو کشفِ قلوب اور تصرفِ قلوب کا مقام پالے۔

### مشکلات حل ہو

اور اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے تو وہ سات ہزار (۷۰۰۰) مرتبہ اور ایک روایت میں موافق ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ یا بدیع السموات والارض پڑھے، حل المشکلات ہو۔

البدیع کا نقش معظم:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۲۷ | ۲۸ | ۱۴ |
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۲۳ | ۲۱ |
| ۲۹ | ۱۵ | ۱۶ | ۲۶ |

## یَابَاقِیُّ کے خواص اور اثرات

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد ایک سو تیرہ (۱۱۳) ہیں۔

### فتوح غیب اور معرفت الٰہی میں ترقی ہو

اگر کوئی اس کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے۔ فتوح غیب اور معرفت الٰہی میں ترقی ہو۔

### عمر کی درازی کے لئے

اور عمر کی درازی کے لئے جمعہ کی شب میں ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھے اور دعا کرے، عمر میں اضافہ ہو۔

### دشمن مطیع ہو

اور اگر کوئی ایک وقت مقرر کرکے ایک سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے، اس کے دشمن اس کے مطیع ہوجائیں۔

### مراتب عالیہ حاصل ہوں

اور اگر کوئی ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھنے کا معمول بنالے تو مراتب عالیہ سے نوازا جائے اور اونچا مقام حاصل کرلے اور تاحیات رتبہ بلند رہے۔

الباقی کا نقش معظم یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۳۴ | ۳۶ | ۲۰ |
| ۲۹ | ۲۷ | ۲۵ | ۳۲ |
| ۲۴ | ۳۱ | ۳۰ | ۲۸ |
| ۳۷ | ۲۱ | ۲۲ | ۳۳ |

# اس ماہ کی منتخب فوٹوسٹیٹ طبی کتب پیش خدمت ہیں

ممبران، علماء، عاملین اور خواص کے لیے زبردست ڈسکاؤنٹ

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| اکسیر الباہ (المعالج) | حکیم علم الدین بھاگووالیہ | 320 |
| اکسیر شباب | حکیم عبدالرحیم جمیل | 320 |
| اکسیر نورانی ہدیہ سرکار بڑوانی | حکیم نور محمد مرحوم | 360 |
| اکسیر باہ (دو حصے یکجا) | حکیم نذیر احمد خان | 470 |
| الطبیب (جنسیات نمبر) | حکیم محمد شریف | 320 |
| اسرار الطب (ایک قدیم کتاب کا ترجمہ) | | 440 |
| امراض اعضائے تناسل مرداں | شمس الاطباء حکیم غلام جیلانی مرحوم | 360 |
| امراض مردانہ کے صدری مجربات | | 300 |
| افزائش باہ | خواجہ بدر الاسلام فروغی | 440 |
| اعادہ شباب | حکیم بی۔اے شاد | 360 |
| آب حیات کا برتھ کنٹرول نمبر | پنڈت کرشن کنوردت | 340 |
| آتشک وسوزاک کا مکمل علاج | حکیم عبدالمجید عتیقی | 300 |
| امراض مخصوصہ مرداں | حکیم فصیح الدین چغتائی | 490 |
| امراض مخصوص زنان | | 360 |
| اسرار باہ (صدری مجربات) | حکیم محمد نواز چغتائی | 400 |
| اکاسیر امساک وقوت باہ | حکیم برکت علی | 450 |
| ادویات باہ (اول) | پنڈت ٹھاکردت شرما | 680 |
| ادویات باہ (دوم) | پنڈت ہیرانند | 510 |
| بہار عیش (فارسی) | | 360 |
| تحفہ شباب | حکیم محمود علی خان ماہر دہلوی | 240 |
| پرانا آدکوک شاستر (کوکا پنڈت) | ترجمہ: پنڈت ناتھورام | 360 |
| پرائیویٹ لائف کوک شاستر (طب وعملیات) باتصویر | | 450 |
| پوشیدہ طبی مجربات | | 320 |
| پرانا کوک شاستر (طبی مجربات وعملیات) | حکیم مرزا عبدالحمید | 450 |
| تحفۃ الاحباب فی لطف شباب (فارسی) | حکیم محمد صدیق خان دہلوی | 320 |

| نام کتاب | مصنف | عام قیمت |
|---|---|---|
| تریاق باہ (کیمیائے عشرت) | حکیم محمد حسن خان دہلوی | 450 |
| تحفہ شباب شمسی (طبی صندوقچہ) | حکیم محمد احسان الحق خان لودھی | 400 |
| تریاق اسمتنا (اردو) | حکیم امام الدین پاک پتی | 340 |
| تحفہ جوانی | نصر حجازی | 300 |
| جوانی کی بہار (ترجمہ ضیاء الابصار) | حکیم اجمل خان دہلوی | 400 |
| جوانی دیوانی | حکیم ڈاکٹر مظفر حسین اعوان | 360 |
| جنس ومحبت کے اسرار (جنس ارتقاء) | حکیم سعید احمد پھلوری مرحوم | 320 |
| جوانی کے سربستہ راز | حکیم حبیب اللہ خان | 340 |
| جنسیات (اول، دوم) | رئیس امروہوی | 360 |
| جنسیات (سوم، چہارم، پنجم) | | 360 |
| حیات جاوید | حکیم محمد فیروز الدین | 250 |
| حامی الصحت کا طلائی نمبر | حکیم ڈاکٹر مرزا امام الدین | 470 |
| حرز جان (مطلوب النساء) اول | حکیم غلام نبی مرحوم | 760 |
| دوم | | 760 |
| حامئ شباب (مجموعہ) (حامئ الصحت) | | 400 |
| خزانہ قوت باہ | حکیم نیاز علی خان امرتسر | 400 |
| دافع امراض عضو تناسل | حکیم سید فضل حسین | 360 |
| دوشیزہ (باتصویر) | حکیم یوسف حسن | 450 |
| راز جوانی (باتصویر) | پنڈت سوم دت شرما | 360 |
| رہنمائے مرداں | حکیم عبدالعزیز مرحوم | 340 |
| رموز شباب | حکیم ناصر ملک لائل پوری | 400 |
| رسالہ مقوی باہ | حکیم دیوان کاہن چند | 320 |
| رسالہ وضع حمل | پنڈت ٹھاکردت شرما | 280 |
| رموز شادی خانہ آبادی | محمد خلیل خان نیازی | 310 |
| زنانہ امراض (باتصویر) | ڈاکٹر غلام جیلانی | 340 |
| زچہ بچہ | بابو پیارے لال بروٹھا | 360 |

مکتبۃ العارف 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔
042-35410586 0332-4487877

darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif.blogspot.com, maktabatulaarif@gmail.com

# قرآنی وظائف

صوفی محمد ندیم محمدی (لاہور)

## بانجھ پن ختم ہو

كٓهٰيٰعٓصٓ ۝۱ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ۝۲ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا ۝۳ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ۝۴ وَاِنِّيْ خِفْتُ الْمَوَالِيَ مِنْ وَّرَآءِيْ وَكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا فَهَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۝۵ يَّرِثُنِيْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۗ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ۝۶ يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ۝۷ قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ الْكِبَرِ عِتِيًّا ۝۸ قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَّقَدْ خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَكُ شَيْـًٔا ۝۹ قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ۭ قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ۝۱۰ فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ۝۱۱ يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۭ وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا ۝۱۲ وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَزَكٰوةً ۭ وَكَانَ تَقِيًّا ۝۱۳ وَّبَرًّۢا بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا عَصِيًّا ۝۱۴ (مریم: ۱-۱۴)

جو شخص ان آیتوں کو بعد نماز عشاء اکیس (۲۱) رتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کا بانجھ پن ختم کردیں گے۔

## جادو سے حفاظت

قَالَ فَمَنْ رَّبُّكُمَا يٰمُوْسٰى ۝۴۹ قَالَ رَبُّنَا الَّذِيْٓ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى ۝۵۰ قَالَ فَمَا بَالُ الْقُرُوْنِ الْاُوْلٰى ۝۵۱ قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ فِيْ كِتٰبٍ ۚ لَا يَضِلُّ رَبِّيْ وَلَا يَنْسَى ۝۵۲ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا وَّسَلَكَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۭ فَاَخْرَجْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْ نَّبَاتٍ شَتّٰى ۝۵۳ كُلُوْا وَارْعَوْا اَنْعَامَكُمْ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ۝۵۴ مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى ۝۵۵ وَلَقَدْ اَرَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا كُلَّهَا فَكَذَّبَ وَاَبٰى ۝۵۶ قَالَ اَجِئْتَنَا لِتُخْرِجَنَا مِنْ اَرْضِنَا بِسِحْرِكَ يٰمُوْسٰى ۝۵۷ فَلَنَاْتِيَنَّكَ بِسِحْرٍ مِّثْلِهٖ فَاجْعَلْ بَيْنَنَا وَبَيْنَكَ مَوْعِدًا لَّا نُخْلِفُهٗ نَحْنُ وَلَآ اَنْتَ مَكَانًا سُوًى ۝۵۸ قَالَ مَوْعِدُكُمْ يَوْمُ الزِّيْنَةِ وَاَنْ يُّحْشَرَ النَّاسُ ضُحًى ۝۵۹ فَتَوَلّٰى فِرْعَوْنُ فَجَمَعَ كَيْدَهٗ ثُمَّ اَتٰى ۝۶۰ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰى وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا فَيُسْحِتَكُمْ بِعَذَابٍ ۚ وَقَدْ خَابَ مَنِ افْتَرٰى ۝۶۱ فَتَنَازَعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ وَاَسَرُّوا النَّجْوٰى ۝۶۲ قَالُوْٓا اِنْ هٰذٰنِ لَسٰحِرٰنِ يُرِيْدٰنِ اَنْ يُّخْرِجٰكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا وَيَذْهَبَا بِطَرِيْقَتِكُمُ الْمُثْلٰى ۝۶۳ (طٰہٰ: ۴۹-۶۳)

جو شخص ان آیتوں کو بعد نماز فجر اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کو جادو سے محفوظ فرمائیں گے۔

## حاجتیں پوری ہوں

لَهُمْ فِيْهَا مَا يَشَآءُوْنَ خٰلِدِيْنَ ۭ كَانَ عَلٰى رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْـُٔوْلًا ۝۱۶ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ عِبَادِيْ هٰٓؤُلَآءِ اَمْ هُمْ ضَلُّوا السَّبِيْلَ ۝۱۷ قَالُوْا سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ مِنْ دُوْنِكَ مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى نَسُوا الذِّكْرَ ۚ وَكَانُوْا قَوْمًۢا بُوْرًا ۝۱۸ فَقَدْ كَذَّبُوْكُمْ بِمَا تَقُوْلُوْنَ ۙ فَمَا تَسْتَطِيْعُوْنَ صَرْفًا وَّلَا نَصْرًا ۚ وَمَنْ يَّظْلِمْ مِّنْكُمْ نُذِقْهُ عَذَابًا كَبِيْرًا ۝۱۹ وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَيَمْشُوْنَ فِي الْاَسْوَاقِ ۭ وَجَعَلْنَا بَعْضَكُمْ لِبَعْضٍ فِتْنَةً ۭ اَتَصْبِرُوْنَ ۚ وَكَانَ رَبُّكَ بَصِيْرًا ۝۲۰ (الفرقان: ۱۶-۲۰)

جو شخص ان آیتوں کو بعد نماز عشاء اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کی حاجتیں پوری فرمائیں گے۔

# مجرب تعویذات حضرت مولانا حاجی احمد علی پنجگوری رحمہ اللہ

مرتب: محمد عارف

## مکان میں جنات داخل نہیں ہوں گے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظ | یَاحَیُّ | یَاقَیُّوْمُ |
| یااللہ | یَارَحْمٰن | یَارَحِیْم |
| یااللہ | یَارَحْمٰن | یَارَحِیْم |
| یااللہ | یَارَحْمٰن | یَارَحِیْم |
| یااللہ | یَارَحْمٰن | یَارَحِیْم |

اس نقش کو قبلہ کے سمت لگانا ہے۔ (مؤکل سورۂ جن کا عطا کردہ)

## جادو کو دفع کرنے اور اثرِ جادو کو زائل کرنے کے لئے

| | | |
|---|---|---|
| یاودود | یاناصر | یاقہّار |
| یاحافظ | یاحیّ | یاجبّار |
| یاغفار | یاحمید | یامجید |
| یاقیّوم | یاحنّان | یامنّان |

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ

بطل السحر باذن اللہ

یہ نقش دس (۱۰) ایام تک پلانا ہے صبح و شام۔

## نقش برائے جادو، سحر و جنات

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظ | یاحیّ | یاقیّوم |
| یااللہ | یارحمٰن | یارحیم |

| | | |
|---|---|---|
| یااللہ | یارحمٰن | یارحیم |
| یااللہ | یارحمٰن | یارحیم |
| یااللہ | یارحمٰن | یارحیم |

مشرق کی جانب لگایا جائے، جس کا رُخ جانب مغرب میں ہو۔

## قرضہ اتارنے کا نقش

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یاکریم | یاکریم | یاکریم | یاکریم | یاکریم | یاکریم |
| یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن |

اس نقش کو گلے میں ڈالنا ہے اور دوسرا نقش پانی میں بھگو کر کاروباری جگہ پر صبح و شام چھینٹے لگانا ہے۔

## امراض تحفہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۵ | ۲ | |
| ۲ | ۷ | ۹ | |
| ۸ | ۱ | ۳ | |
| ۴ | ۲ | ۷ | |

س

من

۳-م

اس مندرجہ بالا نقش کو سات دن تک پینا ہے اور ہر روز چار آدمیوں کو نماز کی ترغیب دینی ہے۔

نوٹ: یہ تعویذات عاملین حضرات لکھیں، عوام کو اجازت نہیں۔ خ

# عام اجازت والے اعمال

مرتب: محمد علیم (رکن مجلسِ شوریٰ، دار العمل چشتیہ)

## راہِ ہدایت کے لئے

علامہ محمد جاوید صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ جو کوئی ہمہ اقسام کی برائیوں میں مبتلا ہو اور اس کی اصلاح کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اس کی درستگی کے لئے بے حد کارگر ہے۔ اگر اس شخص کے والدین یا اس کی بیوی یہ عمل کرے تو بہت جلد فوائد سے مستفید ہوں۔

اس مقصد کے لئے ذیل کی آیت مبارکہ کو کسی میٹھی شے یا گھر میں استعمال ہونے والے نمک پر سات (۷) مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس نمک کو گھر کے اندر پکنے والی ہنڈیا میں بضرورت استعمال کیا جائے اور اس کو روٹی کھلائی جائے۔

ساتھ ہی روٹی اور پانی پر گیارہ (۱۱) مرتبہ اسی آیت مبارکہ کو پڑھ کر دم کرلیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اکتالیس (۴۱) یوم کے عملِ مسلسل سے وہ برائیوں سے تائب ہو کر ہدایت یافتہ انسان بن جائے گا۔ اگر اس عمل کو نوے (۹۰) دن تک جاری رکھا جائے تو ہمیشہ کے لئے نیک انسان بن جائے گا۔ اکسیر اور مفید ہے۔

آیت مبارکہ یہ ہے:

وَلَمْ يَخْشَ إِلَّا اللَّهَ فَعَسَىٰ أُولَٰئِكَ أَن يَكُونُوا مِنَ الْمُهْتَدِينَ ﴿١٨﴾ (التوبۃ:۱۸)

## لڑکی کیلئے رشتہ

اگر کسی لڑکی کیلئے رشتہ نہ آتا ہو، یا آتا ہو مگر پسند نہ آتا ہو تو وہ ایک سو تیرہ (۱۱۳) مرتبہ اس دعا کو اور تین (۳) مرتبہ سورۃ الضحیٰ پڑھیں۔ ہر مہینے گیارہ (۱۱) دن تک پڑھیں اور تین (۳) مہینے یہ عمل جاری رکھیں۔

رَبِّ إِنِّي لِمَا أَنزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيرٌ ﴿٢٤﴾ (القصص:۲۴)

## بھوک کی زیادتی کا علاج

گیارہ (۱۱) مرتبہ مندرجہ ذیل آیت پانی پر دم کر کے پلانے سے بھوک کی زیادتی ختم ہو جائے گی۔

وَفِي السَّمَاءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوعَدُونَ ﴿٢٢﴾ (الذّٰریٰت:۲۲)

## لو بلڈ پریشر

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلَىٰ

روزانہ سو (۱۰۰) مرتبہ پانی پر پڑھ دم کریں اور اس پانی کو وقتاً فوقتاً پینے میں استعمال کریں۔

## دردِ سر کیلئے

مریض کی کنپٹیوں کو شہادت کی انگلی اور انگوٹھے سے دبائیں اور سورۃ الناس پڑھتے ہوئے انگلی اور انگوٹھے کو ماتھے کی طرف لاتے ہوئے آخر میں آپس میں ملائیں۔ اسی طرح سورۃ الناس تین (۳) بار پڑھیں اور لفظ الناس تین بار دہرائیں۔

## دشمن کا شر دفع کرنے کیلئے

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمَانَ وَأَلْقَيْنَا عَلَىٰ كُرْسِيِّهِ جَسَدًا ثُمَّ أَنَابَ ﴿٣٤﴾ (صٓ:۳۴)

جب کسی شریر ظالم کو شہر سے نکالنا ہو تو سات سرخ گھونگچیوں پر ایک ایک بار سات دن تک پڑھے اور ہر روز پڑھ کر ان گھونگچیوں کو کنوئیں میں ڈالتا جائے۔ اس عمل میں ترکِ حیوانات لازم ہے اور ناجائز طور پر عمل نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا۔

## بیٹے اور بیٹی کیلئے رشتہ نصیب ہو

أَمَّن يُجِيبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوءَ (النمل:۶۲)

اگر آپ کو اپنی اولاد کا رشتہ نہیں ملتا تو اٹھتے بیٹھتے مذکورہ آیت کا ورد جاری رکھیں۔

# حضرت اقدس مولانا محمد یونس پالن پوری دامت برکاتہم کے عملیات

مرتب: مولانا قاری ممتاز {رکن مجلس شوریٰ، دار العمل چشتیہ}

## موذی جانور یا دشمن سے خوف ہو

صُمٌّۢ بُكۡمٌ عُمۡیٌ فَهُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ ۝ (البقرۃ:۱۸)

اگر راستہ میں کسی موذی جانور یا دشمن سے خوف محسوس ہو تو (۷) دفعہ اس پر مذکورہ آیت پڑھ کر پھونکیں۔

## دل کی گھبراہٹ دور ہو

اَلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ تَطۡمَئِنُّ قُلُوۡبُهُمۡ بِذِكۡرِ اللّٰهِ ؕ اَلَا بِذِكۡرِ اللّٰهِ تَطۡمَئِنُّ الۡقُلُوۡبُ ۝ (الرعد:۲۸)

اگر آپ کو دل کی گھبراہٹ اور بیماری دور کرنی ہو تو اکتالیس (۴۱) بار پانی پر دم کر کے پی لو۔

## کھوئی ہوئی عزت نصیب ہو

فَسُبۡحٰنَ الَّذِیۡ بِیَدِهٖ مَلَكُوۡتُ كُلِّ شَیۡءٍ وَّ اِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ۝ (یس:۸۳)

اگر آپ لوگوں کی نظروں سے گر گئے ہو اور چاہتے ہو کہ آپ کی عزت قائم ہو جائے تو آپ مذکورہ آیت کو گیارہ (۱۱) بار پڑھ کر اپنے اوپر پھونک لو۔ ان شاء اللہ کامیاب ہو جاؤ گے۔

## میاں بیوی کو آپس کی محبت نصیب ہو

وَ مِنۡ اٰیٰتِهٖۤ اَنۡ خَلَقَ لَكُمۡ مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ اَزۡوَاجًا لِّتَسۡكُنُوۡۤا اِلَیۡهَا وَ جَعَلَ بَیۡنَكُمۡ مَّوَدَّةً وَّ رَحۡمَةً ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّتَفَكَّرُوۡنَ ۝ (الروم:۲۱)

اگر آپ کو اپنی بیوی سے اختلاف ہے، آپس میں محبت نہیں ہے تو اس مذکورہ آیت کو ننانوے (۹۹) بار پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر تین دن دم کریں اور دونوں کھائیں۔

## رزق کی تنگی اور کسی خاص چیز کے حصول کیلئے

رَبَّنَاۤ اَنۡزِلۡ عَلَیۡنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوۡنُ لَنَا عِیۡدًا لِّاَوَّلِنَا وَ اٰخِرِنَا وَ اٰیَةً مِّنۡكَ ۚ وَ ارۡزُقۡنَا وَ اَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ ۝

(المائدۃ:۱۱۴)

اگر آپ رزق کی تنگی سے پریشان ہیں یا کسی خاص چیز کے کھانے کی حاجت ہو تو مذکورہ آیت کو سات (۷) دفعہ پڑھ کر آسمان کی طرف پھونکیں۔ خبردار...... دعا پوری ہونے کے بعد اللہ کا شکر ادا کرنا۔

## مقدمہ میں کامیابی کیلئے

وَ قُلۡ جَآءَ الۡحَقُّ وَ زَهَقَ الۡبَاطِلُ ؕ اِنَّ الۡبَاطِلَ كَانَ زَهُوۡقًا ۝ (بنی اسرائیل:۸۱)

اگر آپ کو مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنی ہو تو روزانہ کسی نماز کے بعد ایک سو تینتیس (۱۳۳) دفعہ مذکورہ آیت پڑھ لو۔ اگر حق پر ہو تب پڑھو، ورنہ ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہو سکتا ہے۔

## ذاتی مکان، وسعت رزق اور تنگی سے نجات کیلئے

وَ لَقَدۡ مَكَّنّٰكُمۡ فِی الۡاَرۡضِ وَ جَعَلۡنَا لَكُمۡ فِیۡهَا مَعَایِشَ ؕ قَلِیۡلًا مَّا تَشۡكُرُوۡنَ ۝ (الاعراف:۱۰)

اگر آپ کے پاس رہنے کی جگہ یا مکان نہ ہو یا روزی کا ذریعہ نہ ہو یا رزق سے تنگی ہو یا مسافرت ہو اور سامان آپ کے پاس کوئی نہ ہو تو مذکورہ آیت کو ایک سو اکیاون (۱۵۱) مرتبہ روزانہ پڑھ لو، جب تک کامیابی نہ ہو۔ ان شاء اللہ کامیابی ہوگی۔

# جادو سے نجات کے مجرب اعمال

مرتب: مولانا علی آفاق (مدیر ماہنامہ خزینۂ روحانیات)

## جادو باطل کرنے کا عمل

قرآن کریم کی آیت کو گلاب اور زعفران کی سیاہی سے لکھ کر لگاتار ساتٍ (۷) دن تک مریض کو پلائیں۔ ان شاء اللہ، بحکمِ الٰہی سحر بالکل زائل ہوگا اور مریض کو شفاء نصیب ہوگی۔ یہ عمل بھی مجرب اور آزمودہ ہے۔ آیت ہے:

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ (یونس:۸۱) بَطَلَ بَطَلَ السِّحْرُ بِاِذْنِ اللّٰهِ.

## جادو کے توڑ کیلئے موثر عمل

اگر کسی پر جادو کر دیا جائے تو اس کو دفع کرنے کے لیے باوضو سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ سورۃ الفلق اور سو (۱۰۰) مرتبہ روزانہ سورۃ الناس پڑھے، لگاتار چالیس (۴۰) دن تک۔ یہ دونوں سورتیں قرآن حکیم کی آخری سورتیں ہیں۔ یہ اس وقت نازل ہوئی تھیں جب ایک یہودی نے فخر عالم حضور ﷺ پر جادو کر دیا تھا۔ آپ ﷺ اس جادو کے اثر سے متاثر ہو کر بیمار ہو گئے تھے۔ اس وقت فرشتوں نے آکر صحیح رہنمائی کی اور باذن اللہ اس جادو کا توڑ بتایا اور بتایا اس جادو کی چیزیں کس کنویں میں ڈالی گئی ہیں۔

اگر روز پڑھنا مشکل ہو تو ان دونوں سورتوں کو باوضو تین سو تین (۳۰۳) مرتبہ پڑھ کر ایک بوتل پانی پر دم کر کے رکھ لیا جائے اور چالیس (۴۰) دن تک یہ پانی جادو والے مریض کو صبح و شام پلایا جائے۔

**نوٹ** اس عمل کے ساتھ مریض کے گلے میں منزل کی تمام آیات کا تعویذ بنا کر ڈالا جائے۔ منزل کا تعویذ روحانی علاج گاہ سے خط لکھ کر منگوا سکتے ہیں۔

## جادو اور جنات کا علاج

سوا پاؤ کچی گھانی کے سرسوں کا تیل کسی تانبے کے برتن میں ڈال کر چودہ (۱۴) دفعہ آیت قطب پڑھ کر تیل پر اس طرح دم کرے کہ ہر بار پڑھے اور زور کے ساتھ تیل پر پھونکے۔ پھر دم کیا ہوا تیل آسیب زدہ یا جادو کئے ہوئے کے سارے بدن پر اس طرح ملے کہ بال برابر بھی خالی نہ چھوٹے۔ اس بات کی بھی احتیاط رہے کہ پڑھے ہوئے تیل کی ایک بوند تک زمین پر نہ گرنے پائے۔ اور نہ اس میں کسی اور کا ہاتھ پڑنے پائے۔ اور بدن پر جو پہلے روز مالش کرے، وہی روزمرہ کرتا رہے۔ نیز جو وقت اول دن مقرر کرے، اس سے منٹ بھر کا فرق نہ کرے۔ اللہ نے چاہا تو بھوت پریت جادو سب رفع ہو جائے گا۔ آیت قطب یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۱۵۴﴾

(آل عمران:۱۵۴)

## جادو کا ایک خاص علاج

مسحور کے سر سے لے کر پاؤں کے انگوٹھے تک نیلے سوتی دھاگے کے گیارہ تار ناپ کر ان گیارہ تاروں کی چار تہیں کر لیں۔ اب دھاگے کے سرے پر ایک ڈھیلی گرہ لگائیں اور ایک بار سورۃ الفلق (پ ۳۰) پوری معہ تسمیہ پڑھ کر گرہ پر پھونک دیں اور فوراً کس دیں۔ اسی طرح گیارہ گرہ لگائیں۔ پھر دہکتے ہوئے کوئلوں پر ڈال دیں۔ دھاگہ جلنے پر اس میں سے بدبو آئے گی۔ جب تک بدبو آتی رہے یہ عمل کرتے رہیں۔ روزانہ ایک بار کرنا ہے۔ آہستہ آہستہ بدبو روزانہ کم ہوگی۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ سحر ختم ہو رہا ہے۔

# اٰمنت باللہ کا خاص عمل

**تعارف:** اٰمنت باللہ کا عمل خاص عمل ہے جس کے پیچھے مسلمان جنات کی بہت بڑی بڑی جماعتیں کام کرتی ہیں۔ ان جنات کا تعلق زیادہ تر مدارس سے ہے۔ اسی لئے یہ جنات ایسے افراد کی معاونت زیادہ کرتے ہیں جن کا تعلق مدارس سے ہوتا ہے یا پھر وہ دین سے جڑیں ہوں اور دین کا کام کر رہے ہوں۔

**اجازت کون لے؟:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، علمائے کرام اور مفتیانِ عظام، دین سے جڑے افراد۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام اٰمنت باللہ کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کرسکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: ٭...... ہر قسم کے جادو کا علاج ٭...... ہر طرح کی بندش سے نجات ٭...... ہر طرح کے جنات سے نجات ٭...... مسلط جن کو حاضر کرنا ٭...... جنات کو جلانا ٭...... جنات کو بوتل میں بند کرنا ٭...... جگہ سے جادو جنات نکالنا ٭...... روحانی تشخیص ٭...... محبت اور حاضری مطلوب ٭...... زبان بندی اور جدائی ٭...... مختلف بیماریوں کا علاج ٭...... تسخیر و شادی کے لئے ٭...... ہر جائز مقصد کے لئے استعمال کیا جاسکتا ہے

darulamal.org/ruhanidarsgah

**اجازت کے لیے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **6100/-** روپے، علاوہ ڈاک خرچ/کوریئر چارجز

ruhanidarsgah@gmail.com

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681 فون: 042-35410586 0320-4661681

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف:** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ''پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ'' سے منقول ہے۔ اس عمل کے ذریعے سے جنات، شیاطین، سایہ، ہر قسم کے جادو ٹونے اور نظرِ بد کے برے اثرات کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔

**اجازت کون لے؟:** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں اور نجات چاہتے ہوں اور ساتھ ہی اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو جنات میں مبتلا افراد کا علاج کرنا چاہتے ہوں۔

**اجازت لینے کے فائدے:** اجازت ملتے ہی، اجازت یافتہ کا نام چہل کاف کے پیچھے جو جنات ہیں، ان کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے، اس لئے عامل فوراً کام لینا شروع کرسکتا ہے۔ اس عمل سے ہر جائز کام لیا جاسکتا ہے، مختصراً چند درج ذیل ہیں: ٭...... ہر قسم کے جادو کا علاج ٭...... ہر طرح کی بندش سے نجات ٭...... ہر طرح کے جنات سے نجات ٭...... مسلط جن کو حاضر کرنا ٭...... جنات کو جلانا ٭...... جگہ سے جادو جنات نکالنا ٭...... روحانی تشخیص ٭...... محبت اور حاضری مطلوب ٭...... زبان بندی اور جدائی ٭...... مختلف بیماریوں کا علاج ٭...... تسخیر و شادی کے لئے ٭...... ہر مقصد کے لئے

**اجازت کے لیے اہلیت:** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔ نقد ہدیہ مع اعمال کی کاپی **5100** روپے، علاوہ ڈاک خرچ۔

darulamal.org/ruhanidarsgah

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681 فون: 0320-4661681, 042-35410586

# شیطانوں کے ٹولے کو دفع کرنے کا خاص عمل

شیخ عبدالخالق (کراچی)

قارئین محترم عزیز کو السلام علیکم! اللہ پاک ہم سب کو شیطان کے شر سے محفوظ رکھے (آمین)۔ اس دفعہ نہایت ہی خطرناک شیطانی عمل کو ختم کرنے کا مضمون لایا ہوں۔ ان شاء اللہ قارئین کو بہت پسند آئے گا۔

یہ عمل بہت آسان ہے مگر یہ عمل تجربہ کار عامل کے لیے ہے ورنہ ایک عام بندہ کے لیے نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

آج کل جو دور ہے، وہ شیطانیت کا ہے۔ ایک واقعہ میری نظر سے گزرا اور شاید آپ محترم قارئین کی نظر سے بھی گزرا ہوگا اور وہ ہے ایک گورکن کا۔ ایک خاتون وفات پا گئی اور اسے قبرستان لایا گیا اور دفن کرنے کے بعد اسی رات گورکن نے قبر کھول کر اسی خاتون کو اپنی ہوس کا نشانہ بنایا۔ کس طرح شیطان نے گورکن کے دماغ میں کیسے وسوسے ڈالے کہ اس نے ایسا کام کیا۔ شیطان ایسے لوگوں کو زیادہ نشانہ بناتا ہے جو دین سے دور ہوتے ہیں۔

جو عمل میں محترم قارئین اور عاملین کو پیش کر رہا ہوں، وہ میرے عملیات میں بہت طاقت ور عمل ہے۔ یہ عمل نوری عامل کے لیے ہے۔ سفلی عامل کے لیے نہیں۔ یہ عمل قرآن کریم سے ہے۔ شیطان بھاگ جائے گا اور شیطانی عامل کا عمل ختم ہو جائے گا۔

مزید معلومات دیتا ہوں کہ کالے سفلی عامل و جادوگر ''شیاطین کی تسخیر'' کر کے ان سے ہر کام لیتے ہیں۔ اس شیطانی عمل کی تسخیر 33 یوم میں ہوتی ہے۔ یہ پورا لشکر شیاطین کا عامل کے پاس آ جاتا ہے۔ اس لشکر میں نہایت ہی خطرناک قسم کے لاتعداد شیاطین ہوتے ہیں۔ ان کے جسم پر گوشت نہیں ہوتا، ڈھانچے کی طرح ہوتے ہیں۔ یہ عامل کا ہر کام کرتے ہیں۔ صرف سفلی عامل کا کہا ہے، نوری عامل یہ عمل نہیں کر سکتا ہے۔ اگر کیا تو دین سے خارج ہو جائے گا۔

عامل جو کام بولے گا، یہ شیطانی ٹولہ وہ کر دے گا۔ آج ان شیاطین کے ٹولے کی تمام معلومات بتاؤں گا۔ یہ کیا کیا کر سکتے ہیں؟

مثلاً کسی کو نقصان پہنچانا، گندے لاعلاج امراض میں مبتلا کرنا، بڑا حادثہ کروانا، ہر قسم کی بندش کروانا، کسی بھی بندے کے جسم میں داخل ہو جانا اور اس کے تمام راز معلوم کرنا، سائل کے گھر کی تمام باتیں عامل کو بتانا اور اگر کسی کے خاندان میں کسی نے یہ جادو سیکھ لیا اور اس نے اس قسم کے شیاطین کے ٹولے کو قابو کر لیا ہے تو بس سمجھ لیں کہ وہ پورا خاندان اثر انداز ہو گیا۔

جب کوئی اس کا توڑ کرتا ہے، اس علاج کرنے والے کو ہر طرف سے تنگ کرتے ہیں۔ یہ شیطان کے ٹولے سائل کے گھر کے تمام افراد کے دل میں بے پناہ وسوسے ڈالتے ہیں۔ ان کے دل مایوس ہو جاتے ہیں۔ اس عمل کے توڑ کے لیے میرے نانا غلام محمد مرحوم نے کافی محنت کے بعد عمل حاصل کیا۔ اس قرآنی عمل سے یہ ٹولے دفع ہو جائیں گے اور عامل کا تمام عمل ختم ہو جائے گا۔ اس کا توڑ کرنا اتنا آسان نہیں۔ برائے کرم تجربہ کار عامل اور قارئین کو بتا تا جاؤں کیونکہ اس کے لئے طاقت ور حصار کی ضرورت ہوتی ہے۔ اگر حصار نہیں ہوا تو جو عامل اس کا توڑ کر رہا ہو، اس کے گھر جانی نقصان ہو سکتا ہے۔ اور یہ ٹولہ عامل کو اس کی کمزوری تلاش کر کے مارتے ہیں۔ لہٰذا عامل جو اس ٹولے کا توڑ کرے، پہلے اپنا حصار کرے اور اپنے گھر والوں کا بھی۔ میں نے کئی بار دیکھا ہے کہ عامل کیسی کیسی مشکلات میں پھنس جاتا ہے، سخت بیمار ہو جاتا ہے اور پھر مر جاتا ہے۔

## اس شیاطین کے ٹولے کی خاص علامات یہ ہیں

عامل اگر کسی گھر والوں پر مسلط کرواتا ہے تو علامات یہ ہوتی ہیں:

۱۔ گھر میں شیاطین کا گھومنا اور گھر میں عجیب سی باتیں ہوتی سنائی دینا۔

۲۔ ایسے گھر کے افراد کے دل اور دماغ پر حاوی ہو کر قرآن، نماز اور دین سے دور کر دینا۔

۳۔ ایسے لوگ اذان سن کر چڑتے ہیں۔

۴۔ ہروقت جنسی خواہش ذہن اور قلب میں ڈالنا۔

۵۔ سر میں درد کا رہنا۔

۶۔ ہروقت نجاست کی حالت میں رہنا، مرد ہو یا عورت۔

۷۔ مرد ہو تو اسے جریان کا مرض لاحق ہو جانا۔

۸۔ عورت ہو تو اس کو لیکوریا ہو جانا۔

9۔ اولاد نہ ہونا۔

10۔ گھر میں ہروقت بدبو کا آنا۔

اگر ایسے لوگ عامل کے پاس جانے کا ارادہ کرتے ہیں تو یہ شیطانی ٹولہ گھر کے کسی ایسے افراد کو جانی نقصان پہنچاتا ہے جو گھر میں سب سے پیارا ہو یعنی گھر والے اس سے بہت پیار کرتے ہوں۔

## اس عمل کا توڑ کرنے والے عامل کے لیے ضروری ہدایت

۱۔ نمازی ہو۔

۲۔ سود خور نہ ہو۔

۳۔ زنا سے محفوظ رہے۔

۴۔ علیؓ کی چوکی کا مکمل عامل ہو۔

۵۔ چہل کاف کا عامل ہو۔

۶۔ قرآن کا پڑھا ہوا ہو۔

۷۔ مکمل عملیات جانتا ہو۔

۸۔ اس کے پاس حصار کا خاص عمل موجود ہو۔

## عمل کا توڑ کرنے کا طریقہ کار

۱۔ عامل سب سے پہلے اپنا اور اپنے گھر والوں کا حصار قائم کرے۔

۲۔ ایک کالا مرغا صدقہ دیں۔ اپنے ہاتھوں سے اپنے حجرے یا آستانے کی چوکھٹ پر اس کا گوشت اس طرح تقسیم کریں کہ ایک حصہ کتے کو ڈال دیں، دوسرا حصہ مچھلی کو قیمہ بنا کر، تیسرا حصہ چیل کوّے کو ڈال دیں، چوتھا حصہ کسی فقیر کو دیں۔ مرغا کم از کم دو کلو کا ہو۔

۳۔ عامل سائل کے گھر کے تمام افراد کے لیے حصار کا عمل کریں۔ نقش کی صورت میں نقش زعفرانی سیاہی سے تیار کریں اور نئے لکڑی کے قلم سے۔

نقش یہ ہے: ۷۸۶

حٓمٓعٓسٓقٓ بحق اللہ الرحمٰن الرحیم حٓمٓعٓسٓقٓ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاسلامُ ۱۴۵۱۱ | یاحفیظُ ۱۴۵۲۵ | یاسلامُ ۱۴۵۲۱ | یاحفیظُ ۱۴۵۱۸ |
| سلامٌ ۱۴۵۲۲ | قولاً من ۱۴۵۱۴ | رب ۱۴۵۱۲ | رحیم ۱۴۵۲۴ |
| سلامٌ ۱۴۵۱۶ | ھی حتیٰ ۱۴۵۱۹ | مطلع ۱۴۵۲۷ | الفجر ۱۴۵۱۳ |
| یاسلامُ ۱۴۵۲۶ | یاحفیظُ ۱۴۵۱۴ | یاسلامُ ۱۴۱۵ | یاحفیظُ ۱۴۵۲۰ |

کٓھٰیٰعٓصٓ لاحول ولا قوۃ الا باللہ کٓھٰیٰعٓصٓ

فلاں بن فلاں کی جان مال کی حفاظت رہے۔ آمین

۴۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٓمّٓ۔ حٰمٓ۔ قٓ۔ صٓ۔ نٓ۔ حٰمٓعٓسٓقٓ

سلام قولا من رب رحیم
سلام علی نوح فی العلمین
سلام علی ابراھیم
سلام علی ال یٰسین
سلام علی موسیٰ وھارون
سلام علیکم طبتم فادخلوھا خالدین
سلام ھی حتیٰ مطلع الفجر

کٓھٰیٰعٓصٓ۔ الٓرٰ۔ یٰسٓ۔ طٰسٓمٓ۔ آمین

یہ نقش عامل 90 عدد تیار کرے۔ زعفرانی سیاہی سے ہر روز ایک نقش پورے دن گھر کے تمام افراد پئیں گے اور یہی نقش پورے مکان میں پانچ وقت نماز کے بعد چھڑکیں۔

۵۔ بخور: ہرمل اور لوبان کو مکس کر کے سورۃ بقرہ کی آیت 102 اکیس (۲۱) بار پڑھ کر اس بخور پر دم کریں اور صبح سورج نکلنے سے پہلے پورے گھر میں

دھونی دیں اور شام غروب آفتاب کے بعد۔ اکیس (۲۱) یوم دھونی دیں۔

آیت یہ ہے:

وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ۭ وَمَا يُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ۭ فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ۭ وَمَا هُمْ بِضَاۗرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّھُمْ وَلَا يَنْفَعُھُمْ ۭ وَلَقَدْ عَلِمُوْا لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ړ وَلَبِئْسَ مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَھُمْ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ١٠٢

۶۔ اس نقش کو عامل تیار کریں اور مکان کی چوکھٹ پر لگائے۔ شیشے کے فریم میں لگائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی شیطانی مخلوق ہلاک ہو جائے گی۔

یہ کورس 90 دنوں کا ہے۔ ان 90 دنوں میں گھر والے کچھ نہ کچھ صدقہ




لازمی دیں۔

عامل کے لیے ''خاص ورد'' جو اس کا توڑ کرنے میں مدد دے گا، وہ چوکی کا ورد ہے، جو عامل مجھ سے رابطہ فرما کر حاصل کر سکتے ہیں۔

ان شاء اللہ، یہ مضمون قارئین محترم کو پسند آئے گا۔ آخر میں مجھ گناہ گار کو اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھنا اور ادارے کے تمام لوگوں کو بھی۔ فی امان اللہ۔

# حاضرات کے اعمال

قیصر احمد بی۔اے۔(کراچی)

## کراماتی حاضرات

یاجبرائیلؑ ۷۸۶ یامیکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۵۵ | ۴۵۹ | ۴۶۲ | ۴۴۸ |
| ۴۶۱ | ۴۴۹ | ۴۵۴ | ۴۶۰ |
| ۴۵۰ | ■ | ۴۵۷ | ۴۵۳ |
| ۴۵۸ | ۴۵۲ | ۴۵۱ | ۴۶۳ |

یااسرافیلؑ یاعزرائیلؑ

مندرجہ بالا حاضرات کسی کرامت سے کم نہیں کیونکہ یہ حاضرات، الہامی حاضرات ہے۔اس لئے اس کو ''کراماتی حاضرات'' کہا گیا ہے۔یہ حاضرات کئی خوبیوں اور فوائد کی حامل ہے۔جو بھی اس حاضرات کو کرے گا، وہ تعریف کئے بغیر نہ رہ سکے گا۔ہر قسم کے سوالات کے جوابات سو فیصد درست بتاتی ہے۔

چوری، اغواء، گمشدگی، دفینہ، امتحانات کے پرچے، مقدمہ کا نتیجہ، دشمنی، قتل، آبروریزی وغیرہ وغیرہ۔

غرض ہر وہ سوال جو انسان کے بس سے باہر ہو، آپ اس حاضرات کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ان شاء اللہ سو فیصد کامیابی ہوگی۔میری نظر میں اس سے آسان اور معتبر حاضرات آپ کو کسی کتاب میں نہ ملے گی۔

اس حاضرات سے آپ بھرپور فائدہ اٹھائیں اور دوسروں کو بھی فیض پہنچائیں۔

حاضرات کا طریقہ: کمرہ پاک وصاف ہو اور خوشبو سے معطر ہو۔آپ اور معمول دونوں پاک وصاف و باوضو ہوں۔کمرہ میں خاموشی و یکسوئی ہو، شوروغل بالکل نہ ہو۔مندرجہ بالا نقش کو ایک سفید کاغذ پر بنائیں اور سولہویں خانہ میں جہاں سیاہ نشان لگا ہوا ہے، وہاں پر تھوڑا سا عطر گلاب لگائیں اور بچہ/بچی کو کہیں کہ وہ سیاہ خانہ میں نظر جما کر یکسوئی سے غور سے دیکھتا رہے اور عامل بچہ/بچی پر گیارہ مرتبہ درود شریف اور یہ اسم 28 مرتبہ یَاخَبِیْرُ یَابَصِیْرُ یَالَطِیْفُ یَابَاسِطُ یَاقَادِرُ بچہ پر اور نقش پر پڑھ کر پھونکتا رہے۔چند ہی ثانیہ بعد سیاہ خانہ میں حاضرات کا نزول ہوگا۔پھر آپ بچہ کی معرفت اپنے مشکل امور کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔ہر سوال کا جواب ان شاء اللہ سو فیصد سچا و درست ملے گا۔

## حاضرات لاثانی

یاجبرائیلؑ ۷۸۶ یامیکائیلؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۲۸ | ۹۳۲ | ۹۳۵ | ۹۲۱ |
| ۹۳۴ | ۹۲۲ | ۹۲۷ | ۹۳۳ |
| ۹۲۳ | ■ | ۹۳۰ | ۹۲۶ |
| ۹۳۱ | ۹۲۵ | ۹۲۴ | ۹۳۶ |

یااسرافیلؑ یاعزرائیلؑ

طریقہ: سب سے پہلے کسی صاف سفید کاغذ پر یہ نقش بنائیں اور سیاہ خانہ میں کاجل لگائیں اور اس پر تھوڑا سا عطر گلاب لگائیں۔پھر کسی طفلِ نابالغ کو بٹھائیں۔عامل اور معمول دونوں پاک و طاہر ہوں اور باوضو ہوں۔کمرہ پاک وصاف و خوشبو سے معطر ہو۔کمرہ میں مکمل خاموشی ہو، شوروغل بالکل نہ ہو۔اب آپ بچہ/بچی کو نقش کے سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور بچہ کو تاکید کریں کہ وہ غور سے اور یکسوئی سے سیاہ خانہ میں نظر جما کر دیکھتا رہے اور عامل بچہ پر اور سیاہ خانہ پر یہ آیت سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِيۡمٍ بِحَقِّ یَاکَرِیۡمُ پڑھ کر برابر پھونکتا رہے۔تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کا نزول ہوگا۔پھر آپ بچہ کی معرفت اپنے مشکل امور اور حل طلب مسائل کے بارے میں سو فیصد درست معلومات حاصل کر سکتے ہیں۔واضح رہے یہ حاضرات سینکڑوں خوبیوں و تعارف کی حامل ہے۔دن ہو یا رات، برسات ہو یا اندھیری رات، حاضرات بتاتی ہے سچی بات۔اس حاضرات کا کوئی خاص وقت، کوئی ٹائم مقرر نہیں۔موسم خواہ کیسا ہی ہو، آپ اس حاضرات کو ہر وقت کر سکتے ہیں بشرطیکہ آپ صوم وصلوٰۃ کے پابند ہوں۔جھوٹ فریب و مکر سے پاک ہوں۔سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ حاضرات ہر سوال کا سو فیصد درست جواب نہ دے۔

**نوٹ:** اجازت لینا لازمی ہے۔

# روحانی مسائل اور ان کا حل

خالد مقبول حفظہ اللہ

## بری عادت سے چھٹکارا

**سوال** میرا شوہر نامحرم عورتوں سے بہت تعلق بنا کر رکھتا ہے۔ ابھی تک جسمانی تعلقات کی کوئی تصدیق نہیں بس موبائل کی حد تک ہے۔ دفتر سے گھر آ کر مجھے کوئی وقت نہیں دیتا۔ موبائل میں لڑکیوں اور عورتوں سے بات چیت میں مصروف رہتا ہے۔ کوئی ایسا عمل بتائیں کہ اس کی یہ غلط عادت چھوٹ جائے۔ مجھ سے محبت بھی رکھتا ہے۔ لڑائی جھگڑا بھی نہیں کرتا۔ مجھے پیسے سے بھی تنگ نہیں کرتا۔ (ا، اسلام آباد)

**جواب** سب سے پہلے تو اللہ جل جلالہ کا شکرادا کریں کہ آپ کا شوہر بہت شوہروں سے اچھا ہے۔ بس وقت نہ دینے کی شکایت اور نامحرموں میں دلچسپی والی بات ہے، جو کہ آج کل عام ہے۔ آپ کو ایک عمل بتارہا ہوں۔ اس کو اکیس یوم کر کے اطلاع کریں۔ اکیس یوم سے زیادہ نہیں کرنا۔

اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ ایک سو بار سورۂ لھب کو پڑھ کر پانی، نمک اور چینی پر دم کریں۔ یہ عمل روزانہ ایک وقت مقرر پر کریں اور شوہر کو تینوں چیزیں استعمال کروائیں۔ آپ یہی عمل اپنے والدین کو بھی دے سکتی ہیں کہ وہ پڑھ کر تصور میں آپ کے شوہر کو پھونک ماردیں اور دعا کر لیں۔ ان شاءاللہ، اکیس یوم کے عمل سے واضح فرق محسوس ہوگا۔

## غلط عورت سے جدائی

**سوال** میرا بھائی کا ایک مسئلہ ہے۔ وہ کسی غلط عورت کے چکر میں پڑ گیا ہے۔ اس عورت کی کئی مردوں سے دوستی ہے۔ بھائی بہت بے وقوف ہے۔ اسی لیے اس عورت کے چکر میں آسانی سے آ گیا۔ رات کو دیر تک اس سے باتیں کرتا ہے۔ اس کو تحفے تحائف دیتا ہے۔ بھائی کی آمدنی ابھی زیادہ نہیں لیکن جب سے اس عورت کا چکر ہوا ہے، گھر میں پیسے بھی نہ ہونے کے برابر دیتا ہے۔ پتہ نہیں کہ اس عورت نے میرے بھائی پر کیا جادو کر دیا ہے؟ میں چاہتی ہوں کہ بھائی اس عورت کو چھوڑ دے۔ (ز، لاہور)

**جواب** محترمہ! ایک بات یاد رکھیں کہ جب کسی مرد کو خواتین سے اس طرح کی دوستی کی عادت پڑ جائے، جس طرح کی آپ نے لکھی ہے تو اس کی جھجک ختم ہو جاتی ہے۔ اگر ایک سے دوستی ٹوٹ بھی گئی تو دوسری سے ہو سکتی ہے۔ اس لیے سب سے پہلے ضروری ہے کہ آپ اپنے بھائی سے کھل کر بات کریں کہ اس نے دوستی کی کیوں ہے؟ تاکہ آپ کو پتہ لگ سکے کہ وہ شادی کرنا چاہتا ہے، ٹائم پاس کرنا چاہتا ہے یا اور کوئی مقصد ہے۔ بھائی جو بھی جواب دیں، اس سے مطلع فرمائیں۔

جہاں تک اس خاتون کا تعلق ہے، میرے حساب میں وہ ایک ایسی عورت ہے، جس کو کسی طور بھی بیوی بنانا مناسب نہیں۔ اگر نسل ہی خراب کرنی ہے تو اپنی مرضی۔ اس سے جدائی کے لیے آپ کو تعویذ ارسال کر رہا ہوں۔ اس کو منگل کے روز، زوال کے وقت، دو پرانی قبروں کے درمیان دفن کر دیں۔ پھر پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ جو بھی دفن کر کے آئے، واپس آ کر غسل کر کے دوسرے کپڑے پہن لے۔ اتارے ہوئے کپڑے دھو کر استعمال کر سکتے ہیں۔

## UBER پر گاڑی کا بار بار خراب ہونا

**سوال** میں اپنی گاڑی UBER پر چلاتا ہوں۔ پچھلے چھ ماہ سے مسلسل یہ ہو رہا ہے کہ گاڑی بار بار خراب ہو جاتی ہے۔ جس کو دکھاؤں، وہ کہتا ہے کہ کوئی خرابی نہیں۔ بس فضول میں پیسہ لگے جا رہا ہے۔ جو کماتا ہوں، اس سے زیادہ گاڑی پر لگ جاتا ہے۔ موبائل بند ہو جاتا ہے۔ میری سواریاں تنگ ہونا شروع ہو جاتی ہیں۔ مجھے سمجھ نہیں آ رہا کہ کیا کروں، میرے ساتھ کیا ہو رہا ہے؟ (ر، لاہور)

**جواب** آپ نے جو سارا معاملہ بتایا ہے، وہ سب کا سب جادو کی وجہ سے

ہے۔ شیاطین کو مسلط کیا گیا ہے۔ اور اس کا اثر صرف آپ کی گاڑی پر نہیں، آپ کے گھر، گھر میں رہنے والوں تمام افراد پر ہے۔ اس لیے میرا مشورہ ہے کہ آپ فوری طور پر اپنے گھر کا عمل کروائیں کیونکہ جو معاملہ تشخیص میں آیا ہے، اس کا عمل کے بغیر توڑ ممکن نظر نہیں آ رہا۔ اگر آپ گھر کے عمل کی فیس نہیں دے سکتے ہوں تو پھر تعویذات والا علاج لے کر مسلسل ہماری روحانی علاج گاہ کے معالجین میں سے کسی سے رابطے میں رہیں تا کہ حالات سے بروقت آگاہی ہوتی رہے اور آپ کو رہنمائی ملتی رہے۔

فی الحال میں آپ کو دو خاص تعویذ بھجوا رہا ہوں۔ ایک کالی سیاہی والا ہے، دوسرا زعفرانی ہے۔ کالی سیاہی والے سے اپنی گاڑی کو باہر سے دھویا کریں اور اگر دھونا نہ ہو تو اس پر اچھی طرح چھڑکاؤ کریں۔ زعفرانی تعویذ کے پانی کو گاڑی کے اندر چھڑکیں۔ ایسی جگہ نہ چھڑکیں جس سے بے ادبی ہو۔ پھر اپنی گاڑی کو سواریوں کے لیے استعمال کریں۔ یہ عمل روزانہ کریں جب تک باقاعدہ کوئی علاج شروع نہ ہو جائے۔

## وکیل بہو اور طلاق کا کیس

**سوال** میری بہو وکیل ہے۔ وہ میرے بیٹے کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی۔ بہت تنگ کر کے رکھا ہوا ہے۔ آخر کار مجبور ہو کر میرے بیٹے نے علیحدگی کا فیصلہ کر لیا ہے۔ میری بہو اپنے میکے چلی گئی ہے اور وہ لوگ سامان بھی لے گئے ہیں۔ اب انہوں نے الٹا کیس کر دیا ہے اور ایک جھوٹی سامان کی فہرست پر دعویٰ کیا ہے کہ ہم نے ان کا دینا ہے جب کہ حقیقت یہ ہے کہ وہ اپنا سارا سامان لے کر جا چکی ہے جس کے گواہ محلے والے بھی ہیں۔

میری بہو خود وکیل ہے اور ان کے ساتھ کئی وکلاء ہیں۔ وہ مسلسل ہمیں دھمکا بھی رہی ہے۔ غنڈے لے کر ہمارے گھر آ جاتی ہے۔ میں بہت پریشان ہوں۔ بیٹا الگ پریشان ہے۔ میں بیوہ ہوں۔ ایک ہی بیٹا ہے۔ بہت زیادہ پریشان ہو گئی ہوں۔ خدارا! میری مدد فرمائیں۔ (پوشیدہ)

**جواب** محترمہ! اللہ ﷻ پر بھروسہ رکھیں۔ غنڈے اور وکیل آپ کا کچھ نہیں کر سکتے، اگر اللہ ﷻ کو منظور نہ ہو تو۔ آپ کو دو عمل دے رہا ہوں۔ اس کو پابندی سے کریں۔ ان شاء اللہ، آپ خود نتیجہ دیکھ لیں گی۔

۱)...... یہ عمل میرے استاذ محترم حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ کا عطیہ ہے۔ دشمنوں کے لیے ایک تیر بے خطا ہے۔ جب بھی کسی کو دیا، اللہ ﷻ نے عزت رکھی۔ آپ کو بھی دے رہا ہوں۔ صرف گیارہ دن کرنا ہے۔ عمل یہ ہے کہ روزانہ دن بارہ بجے گیارہ سو دو (۱۱۰۲) مرتبہ یہ دعا پڑھیں:

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ

اس سے آپ کے تمام دشمن مغلوب ہو جائیں گی۔

۲)...... اس عمل سے آپ کی بہو آپ کی مسخر ہو جائے گی اور بات مانے گی۔ مزید کیس نہیں کرے گی۔ پانچ (۵۰۰) مرتبہ ان چار اسماء الحسنیٰ کا ورد کرنا ہے، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ یہ عمل بھی مسلسل گیارہ یوم کریں۔ اسماء یہ ہیں: یَاسُبُّوْحُ یَاقُدُّوْسُ یَاغَفُوْرُ یَاوَدُوْدُ۔ عمل کے اختتام پر تصور کریں کہ بہو آپ کے پاس آ گئی ہے اور جیسے آپ کہہ رہی ہیں، وہ کر رہی ہے۔ مزید تاثیر چاہتی ہیں تو ان چاروں اسماء کا کھلا ورد بھی کرتی رہیں۔

ان شاء اللہ، کیس بھی آپ کے حق میں ہو گا اور بغیر کسی نقصان کے آپ کی اپنی بہو سے جان بھی چھوٹ جائے گی۔

## چوہا یا جنات

**سوال** میرے بیڈ روم کے ساتھ والے کمرے میں کافی سامان رکھا ہوا ہے۔ وہاں سے کئی بار مختلف طرح کی آوازیں آ رہی ہیں۔ کبھی چوہے کا خیال ہوتا ہے تو کبھی جنات کا۔ میرے گھر میں جنات ہیں لیکن نقصان نہیں دیتے۔ مگر ایسا نہیں ہوتا تھا۔ آپ ایک بار دیکھ کر بتا دیں کہ اصل میں کیا معاملہ ہے اور میں کیا کروں؟ (خ، لاہور)

**جواب** آپ کے کمرے میں جنات کا آنا جانا ہے مگر نقصان نہیں دیتے۔ اور یہ جو چھیڑ خانی ہو رہی ہے یا آوازیں آ رہی ہیں، یہ آپ کے گھر والے جنات کی وجہ سے نہیں ہے۔ آپ اچھی طرح دیکھیں، وہاں چوہا مل جائے گا۔ آپ کے گھر کے جنات کا کہنا یہی ہے۔ واللہ اعلم

# دعائے حزب البحر

حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ

## شانِ وُرُود دعا حزب البحر

معتبر علماء وحضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان کیا ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ تعالیٰ شہر قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آگئے۔ شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے ان ایام میں اپنے دوستوں اور مریدوں سے فرمایا کہ ''ہم کو اس سال غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے۔ جہاز تلاش کرو''۔ دوستوں اور مریدوں کو بہت تلاش کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کے جہاز کے سوا اور کوئی جہاز نہ ملا۔ سب اس جہاز میں سوار ہو گئے۔ جب بادبان اٹھادیا تو قاہرہ کی آبادی سے نکلتے ہی مخالف ہوا چلنے لگی اور ایک ہفتے تک قاہرہ کی طرف اسی طرح ٹھہرے رہے۔ قاہرہ کے پہاڑ اس مقام سے دکھائی دیتے تھے۔ مخالف لوگ طعنے دینے لگے کہ ''شیخؒ فرماتے تھے کہ مجھ کو غیب سے حج کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور حالت یہ ہے کہ حج کا وقت قریب آگیا ہے اور جہاز مخالف ہوا کی زد میں ہے''۔ یہ بات شیخؒ کے دل میں بے چینی کا باعث بنی مگر ضبط کی قوت سے پی گئے۔ اتفاقاً شیخؒ دوپہر کو قیلولہ فرما رہے تھے کہ خدا نے ان کو اس دعا کا الہام کیا اور حضور ﷺ کی زیارت بھی ہوئی۔ شیخ رحمہ اللہ نے نیند سے اٹھ کر یہ دعا پڑھنی شروع کی اور جہاز کے افسر کو بلا کر فرمایا کہ ''خدا کے بھروسے پر بادبان اٹھادے''۔ اس نے جواب دیا کہ ''اگر ہم بادبان اٹھادیں گے تو ہوا اسی وقت ہمارا منہ پھیر دے گی اور ہم کو قاہرہ میں پہنچادے گی''۔ شیخؒ نے فرمایا ''ہم جو کچھ کہتے ہیں اس پر عمل کرو اور خدا کی عجیب مہربانی دیکھو''۔ جونہی بادبان اٹھایا، فوراً ہی موافق ہوا چلنے لگی۔ یہاں تک کہ اس رسی کو جس کے ساتھ جہاز کو باندھ رکھا تھا، کھول نہ سکے۔ بالآخر اس کو کاٹ دیا اور بڑی جلدی امن وامان اور سلامتی کے ساتھ مبارک ومقدس مقام تک پہنچ گئے۔

یہ دیکھ کر بوڑھے عیسائی کے بیٹے مسلمان ہو گئے اور وہ عیسائی بوڑھا دل میں غمگین ہوا۔ رات کو بوڑھے عیسائی نے خواب میں دیکھا کہ شیخؒ ایک بڑی جماعت کے ساتھ تشریف لے جارہے ہیں اور اس کے لڑکے بھی شیخؒ کے ساتھ جارہے ہیں۔ اس نے اپنے بیٹوں کے پیچھے جانا چاہا مگر فرشتوں نے جھڑکا اور کہا کہ ''تو ان لوگوں کے دین والوں میں نہیں ہے۔ ان سے تیرا کیا مطلب؟''

صبح کے وقت خدا کی ہدایت اس کی مددگار ہوئی اور اس نے کلمہ توحید پڑھ لیا اور آہستہ آہستہ اس کا مرتبہ یہاں تک پہنچ گیا کہ وہ بڑے باطنی مقامات والا ہو گیا اور اس طرف کے لوگ اس کی نزدیکی اور صحبت کے طالب ہونے لگے۔

## اجازت شرط ہے

وظائف کی اجازت حضرات مشائخ سے حاصل کرنا موجب برکت وسریع التاثیر ہوتی ہے۔ بغیر اجازت اثر زیادہ نہیں ہوتا۔ اس لئے اجازت ضروری ہے۔ نااہل کو اس کی اجازت نہیں دینی چاہئے۔ صاحب حرز کا ارشاد ہے کہ ''اجازت دینے سے قبل حزب البحر کا زبانی یاد کرنا ضروری ہے۔ اگر زبانی یاد نہ کر سکے تو دیکھ کر صحیح پڑھ لے۔ تلفظ درست ہوں''۔ جو شخص تمام شرائط کے ساتھ اس دعا کو پڑھے گا، اس کی ہر مراد پوری ہو گی بحکم اللہ۔ اجازت دیتے وقت کچھ شیرینی پر فاتحہ پڑھ کر چند صلحاء وغرباء کو کھلانا اس طریقہ میں معمول ہے اور اس کا ثواب حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ کی روح پاک کو بخشے۔

## طریقہ زکوٰۃ حزب البحر

### زکوٰۃ صفیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزے رکھے اور بطریق سنت تینوں روز معتکف رہے۔ اور تین بار اس طرح پڑھے کہ بعد نمازِ مغرب ایک بار، بعد نمازِ عشاء ایک بار اور بعد نمازِ چاشت ایک بار۔ روزمرہ تین دن تک اسی طرح مذکورہ تاریخوں میں پڑھے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی

۸ صفر کے بعد جو رات ہو اس کی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھا کرے۔ اس کیلئے مغرب کے بعد کا وقت بہتر ہے۔ آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کر لے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پر پڑھے۔ ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عذر ہو جائے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دعا کا پڑھنا ۸ صفر کی چاشت کے بعد ختم ہو جائے گا اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی، جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اس شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ اس طریق میں نہ ترک حیوانات ہے نہ کسی اور طرح کا خطرہ ہے۔ سنت کے موافق سہل اور عمدہ طریقہ ہے۔ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ ''بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے۔ اسی کو طلب کرے اور جہاں جہاں مقہوری اعداء کا تصور ہے وہاں شیطان کا خیال کرے''۔ اور یہ بھی فرماتے تھے کہ ''اس دعا کے پڑھنے سے روزی سے اطمینان میسر ہوتا ہے (گو اس نیت سے نہ پڑھے) اور جمعیت حاصل ہوتی ہے''۔ ایام زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے۔ اس کے بعد جو روزمرہ پڑھے، اس میں جو خاص مطلب ہو مثلاً وسعت رزق وغیرہ کا خیال رکھے۔ دعا میں متعدد مطالب بھی مستحسن ہیں۔ اس لئے رضائے الٰہی کو ہر مطلب میں شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلفہ حزب البحر سے منقول نہیں ہے۔ کسی اور نے شامل کر دیا ہے۔ واضح ہو کہ جس دنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوئی ہے، اس قدر حصول دنیا اور کسی خلافِ شرع کام کے لئے اس دعا کو نہ پڑھے۔ اس لئے کہ خلاف شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے۔ حزب البحر میں اعوذ باللہ نہ پڑھے بلکہ بسم اللہ پڑھ کر شروع کرے۔

**نوٹ** درج بالا طریقہ کے مطابق اگر زکوٰۃ ادا کی جائے تو ہر سال زکوٰۃ ادا کرنا ضروری ہوگا۔

**دوسرا طریقہ:** نصاب کا ایک آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ سال بھر تک بلاناغہ روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرے اور سوائے گائے کے گوشت کے، کسی حلال چیز سے پرہیز نہ کرے۔ نصاب کے بعد روزانہ بعد از نمازِ عصر ایک بار پڑھ لیا کرے۔ بہتر ہے کہ بعد از نمازِ مغرب روزانہ پڑھے۔

## زکوٰۃ کبیر

**پہلا طریقہ:** ماہ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ کو روزہ دار ہو کر بطریق سنت مسجد میں معتکف رہے۔ عورتیں گھروں میں برائے زکوٰۃ اعتکاف کر سکتی ہیں۔ ساڑھے پانچ گز کپڑا سبز رنگ کا بغیر سلائی کے احرام کی طرح (یعنی ساڑھی کی طرح) باندھ کر پڑھے۔ بعد از نمازِ مغرب زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع کرے۔ پہلے اور دوسرے روز ایک سو بیس (۱۲۰) بار پڑھے۔ تیسرے روز پانچ مرتبہ زیادہ یعنی ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھے تا کہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہو جائے۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸ صفر کے بعد) جو رات ہو، اس کی مغرب کے بعد چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھے اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اسی شب مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا۔ حزب البحر پڑھنے کے دوران صرف نماز پڑھنے کا وقفہ ہوگا۔ بلاضرورت شرعی فضول یا دنیوی کلام کی اجازت نہ ہوگی۔ البتہ زوال کے وقت ملاقات اور دنیوی باتیں کر سکتا ہے۔ پڑھتے پڑھتے جب عامل تھک جائے تو آرام کر سکتا ہے۔

### مندرجہ ذیل ہدایات پر عمل کرنا ضروری ہے

۱......دوران اعتکاف ترک حیوانات جمالی وجلالی کریں۔ ہر قسم کے گوشت، انڈے، مچھلی، دودھ، دہی، لسی، مکھن، گھی، لہسن، پیاز، کچی ہینگ کا پرہیز کریں۔ روغنوں میں تل کا تیل یا روغن بادام کی اجازت ہے۔

۲......دریا یا تالاب کا پانی استعمال کریں۔ کنویں کے پانی سے پرہیز کریں۔

۳......تنہائی میں روزہ رکھ کر اعتکاف میں بیٹھیں۔ حصار ضرور کریں۔ قبلہ رو بیٹھ کر نصاب کی غرض سے باوضو پڑھیں۔

۴......روزانہ غسل کیا جائے۔

۵......تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری کرنا ضروری ہے۔

۶.....حسبِ شرائط تمام کرنے کے بعد، قبولیت عمل کے لئے ایک گائے یا خصی بکرا یا دنبہ، راہِ حق میں قربانی کرکے چند صلحاء وغرباء کو اپنے ساتھ کھانا کھلائے۔ اگر تونگر ہو تو روزانہ ایک مرغ بھی صدقہ کرے اور کچھ نقدی حسب توفیق دے۔

۷.....اگر اتفاقاً ممنوعہ چیز کھالی گئی تو فوراً ایک تولہ قند سیاہ کھا کر غسل کریں۔

**نوٹ** اگر مندرجہ بالا ہدایات پر عمل نہ ہوا تو اثر نہ ہوگا بلکہ تاثیر عمل میں نقصان ہوگا۔

دوسرا طریقہ: بارہ (۱۲) یوم......تیس (۳۰) مرتبہ روزانہ۔

تیسرا طریقہ: چھ (۶) یوم......ساٹھ (۶۰) مرتبہ روزانہ۔

**نوٹ** دونوں طریقوں میں زکوۃ کے آخر روز پانچ مرتبہ کی تعداد بڑھالیں تاکہ تین سو پینسٹھ (۳۶۵) کی تعداد پوری ہوجائے۔ باقی ہدایات وہی ہیں جو پہلے طریقے کی ہیں۔

# عملیات حزب البحر

ذیل میں چند اعمالِ حزب البحر کا ذکر کیا جارہا ہے تاکہ زکوۃ نکالنے والے مستفید ہوسکیں۔

## برائے قضائے حاجات

اگر کوئی شخص کسی کام میں عاجز ہوگیا ہو اور کوئی صورت سرانجام کی نظر نہ آتی ہو تو اس کو چاہئے کہ ایک مقام خالی اور صاف وپاکیزہ میں دو رکعت نماز قضائے حاجات ادا کرے۔ بعد سلام اس دعا کو پانچ (۵) یا سات (۷) مرتبہ ایک مجلس میں پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اس کی مشکل آسان ہوگی۔

## برائے امداد غیبی

اُنْصُرْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ ۔ پچیس (۲۵) بار ہر نماز کے بعد پڑھنے سے اللہ کی مدد شامل ہوجاتی ہے۔

## برائے حب

روزانہ سات (۷) مرتبہ پڑھ کر عرق گلاب پر دم کرے اور جب مقام وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ عِلْمِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ پڑھے۔ اس کے بعد کہے "یا الٰہی محبت اور دوستی فلاں بن فلاں کی بیچ دل میں فلاں بن فلاں کے اور اس کے تمام اعضاء اور استخوان میں ظاہر کر، کہ ایک لحظہ بغیر اس کے اُس کو قرار نہ پڑے۔ آمین آمین آمین"۔ اس عمل کو کرنے کے بعد داہنے ہاتھ کو تین مرتبہ زمین پر مارے۔ اسی طرح تین روز تک کرے اور عرق گلاب پر دم کرتے رہیں۔ عمل پورا ہونے کے بعد، عرق کو اپنے منہ پر مل کر مطلوب کے سامنے جائے۔ پس مطلوب فوراً طالب ہوگا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## واسطے غنی ہونے کے

تین روز تک روزانہ تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے اور آخری مرتبہ جب مقام اَنْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے يَا غَنِيُّ اَغْنِنِيْ يَا رَزَّاقُ اُرْزُقْنِيْ رِزْقًا طَيِّبًا وَّاسِعًا بِغَيْرِ حِسَابٍ اور روزانہ سات فقیروں کو روٹی کھلائیں۔ پس چند روز میں فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق ایسی جگہ سے حاصل ہوگا، جہاں سے گمان نہ ہوگا۔

## برائے ادائے قرض

تین روز تک روزانہ پندرہ (۱۵) مرتبہ پڑھے اور جب مقام وَارْزُقْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ کہے اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَبِطَاعَتِكَ عَنْ مَّعْصِيَتِكَ۔ پس چند روز میں قدرت کی طرف سے کسی نہ کسی سبب سے قرض ادا ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## لڑکیوں کا نصیبہ کھلنے کے لئے

جب کسی لڑکی کا نصیبہ کھولنا منظور ہو تو تین روز تک اس کو کنوئیں کے پانی پر پڑھے، جس کا پانی رات کو بھی بھرا جاتا ہو۔ ہر روز تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور جب مقام وَافْتَحْ لَنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ پر پہنچے تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے "قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ

تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ ۖ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ ۖ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۖ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ" اور دم شدہ پانی سے لڑکی کے ہاتھ پیر دھلا کر اس پانی کو ایسے مقام پر ڈال دیں، جہاں کسی کا پاؤں نہ پڑے یا کسی بہتے ہوئے پانی میں ڈال دے۔ پس جلد لڑکی کا بخت کھل جائے گا۔

## برائے زبان بندی دشمن

اگر کسی شخص کو دشمن کی زبان بند کرنے کی یا دشمن کو ساکت یا مغلوب کرنے کی ضرورت ہو تو بارہ (۱۲) روز تک تیس (۳۰) مرتبہ حزب البحر (مکمل) کو پڑھے اور مطلب کا خیال دل میں رکھے۔ اور جب اس مقام پر پہنچے وَاطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَآئِنَا تو ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے "يَاقَاهِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَاقَاهِرُ" اور کہے "الٰہی شر و مکر فلاں بن فلاں سے بچا اور اس کو اپنے قہر میں مبتلا کر اور اس کی عقل، آنکھ، کان، زبان کو میری طرف سے بند کردے" اور پھر حزب البحر (مکمل) کو پوری کرے۔ اسی طرح تیس (۳۰) مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کے تمام حواس و عقل و فکر زبان وغیرہ بند ہو جائیں گے اور عامل کے حق میں کوئی برے الفاظ نہ کہہ سکے گا۔ مجرب ہے۔

## برائے ہر مقصد و حاجت

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ایک سو (۱۰۰) بار صبح و شام پڑھیں۔ ہر کام خوش اسلوبی سے پورا ہو گا۔

## شفائے مریض کے لئے

بیمار کی شفا کے لئے ہر روز پچیس (۲۵) بار پڑھے۔ ہر بار جب اس دعا پر پہنچے بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ تو اس آیت کو ستر (۷۰) بار پڑھے: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ اور کہے یا شافی اشف فلاں ابن فلانہ من جمیع الاسقام والالام۔ اگر کوئی مریض کسی علاج سے اچھا نہ ہو سکے تو یہ عمل کرے۔ ان شاء اللہ العزیز تھوڑے ہی دنوں میں صحت کلی نصیب ہو گی۔

## برکت رزق و خیر و عافیت کے لئے

نئے چاند کو دیکھتے ہی فوراً دعاء حزب البحر ایک بار اور سورۃ الملک ایک بار پڑھنے سے پورا مہینہ خیر و عافیت سے گذرے گا اور رزق میں برکت رہے گی۔

دعائے حزب البحر کے بہت سے عملیات ہیں۔ استاذِ مکرم حضرت مولانا محمد امان اللہ صاحب رحمہ اللہ نے یہ خواص تحریر فرمائے تھے، جو رسالے میں دیے گئے ہیں۔ حزب البحر کے عملیات پر ایک بڑی کتاب زیرِ طبع ہے۔ اس میں ایسے ایسے اعمال دیے گئے ہیں جو الہامی طور پر بھی عطا ہوئے اور کئی بزرگانِ دین اور عاملین کاملین کے اعمال بھی تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ دعا فرمائیں کہ کتاب کی جلد تکمیل ہو جائے۔ خ

# نومبر 2017ء کے خاص اوقات

## اہم نظرات سیارگان

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| زہرہ تسدیس زحل | 02-11-17 16:45 | 03-11-17 13:32 | 04-11-17 10:19 |
| زہرہ قران مشتری | 12-11-17 14:09 | 13-11-17 13:16 | 14-11-17 12:22 |
| عطارد تسدیس مریخ | 16-11-17 07:18 | 17-11-17 19:25 | 19-11-17 09:54 |
| عطارد قران زحل | 26-11-17 22:32 | 28-11-17 11:59 | 30-11-17 18:45 |

## حالتِ قمر

| | تاریخ داخلہ | وقت داخلہ | تاریخ خروج | وقت خروج |
|---|---|---|---|---|
| شرف قمر | 03 نومبر | 18:03 | 03 نومبر | 19:42 |
| قمر در ثور | 03 نومبر | 14:46 | 05 نومبر | 15:25 |
| قمر در عقرب | 16 نومبر | 13:18 | 18 نومبر | 23:58 |
| ھبوط قمر | 16 نومبر | 17:10 | 16 نومبر | 15:02 |



# علم الدفاع کورس

یہ کورس اُن عاملین کے لئے ہے، جو جادو اور جنات کے مریضوں کا علاج کرتے ہیں۔ اور ساتھ ہی عوام کے لئے بھی انتہائی مفید ہے جو جادو زدہ ہیں یا پھر جنات نے ان کا جینا دشوار کیا ہوا ہے۔

اس کورس کے دو درجے ہیں۔ ایک ''ابتدائی'' جو عاملین کے ساتھ عوام کے لئے بھی بہت مفید ہے۔ دوسرا درجہ ''ماہر'' کا ہے، جو صرف عاملین کے لئے خاص ہے۔

سخت جادو اور جنات کے علاج کے لئے مضبوط دفاع کا ہونا لازم ہے۔ ورنہ علاج کرنے والے کو خود بھی بہت نقصان ہوتا ہے اور اس کے گھر والوں اور زیر استعمال اشیاء کو بھی زبردست نقصان ہوتا ہے۔

علم الدفاع کورس کرنے والے کے اردگرد مضبوط حصارات قائم ہو جاتے ہیں۔ جب بھی کسی ایسی جگہ جانا ہو جہاں یہ جادو یا جنات وشیاطین کا بسیرا ہو تو وہ ایسے فرد سے دور بھاگتے ہیں اور مقابلہ کرنے سے کتراتے ہیں۔ اگر ماہر کورس کیا ہوگا تو عامل کے آس پاس مضبوط جنات کا پہرا لگ جاتا ہے۔ اور بڑے بڑے علاج میں بھی باآسانی کامیابی ملتی ہے۔ مخالف لڑے بغیر ہی میدان چھوڑ کر بھاگ جاتے ہیں۔

جو لوگ عاملین پر ہزاروں روپے برباد کر چکے ہیں، ان کو چاہئے کہ گھر میں سے کوئی ایک فرد علم الدفاع کا کورس کرے اور اپنے گھر کا دفاع کرے۔ جب تک جنات اور جادو کی روک نہ کی جائے، علاج سے مکمل فائدہ نہیں ہوتا۔ مضبوط حصار کی وجہ سے فوری روک لگائی جاسکتی ہے۔ پھر عام علاج بھی فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔

ابتدائی کورس: 5000 — ماہر کورس: 10000

روحانی درسگاہ، دار العمل چشتیہ، لاہور
فون: 042-35410586 0320-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی طرف سے تیار کردہ خاص کورسز جو کہ ہر گھر کی ضرورت ہیں

## بواسیر کا خاص روحانی کورس

قیمت 700 روپے

اس روحانی کورس کو استعمال کرنے سے ہر قسم کی بواسیر ختم ہو جاتی ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے بواسیری خون آنا بند ہو جاتا ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے بادی بواسیر کی تمام علامات ختم ہو جاتی ہیں۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کے مقعد پر رہنے والا درد ختم کرتا ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کے مقعد پر رہنے والی جلن ختم ہو جاتی ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کے مقعد پر رہنے والی خارش ختم ہو جاتی ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کے مقعد پر ہونے والا شدید درد ختم ہو جاتا ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کی مرض بواسیر کی وجہ سے رہنے والی بے چینی ختم ہو جاتی ہے۔ یہ روحانی کورس استعمال کرنے سے مریض بواسیر کے مقعد پر رہنے والا دباؤ ختم ہو جاتا ہے۔

## روحانی کورس برائے مرگی، جنون، پاگل پن اور رجعت

یہ روحانی کورس دارالعمل چشتیہ کے عاملین کے خاص کلام سے تیار کیا گیا ہے جو کہ ہر کوئی استعمال کر سکتا ہے

مرگی کے مریض کے لئے یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

جنونی کیفیت میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

پاگل پن میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

عجیب و غریب حرکات والے مریض کے لئے یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

نفسیاتی مریضوں کے علاج کے ساتھ ساتھ یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

رجعت کے شکار مریضوں کے لئے یہ روحانی کورس بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

**نوٹ: اس کورس کے ساتھ پرہیز، وظیفہ اور مکمل طریقہ استعمال دیا جائے گا۔**

قیمت 900 روپے

## 21 دنوں میں ہر قسم کی بندش و جادو ختم کرنے کا خاص روحانی کورس

اگر آپ پر سفلی بندش ہے یا آپ پر جادو جنات اور سحر کے ذریعہ سے لگائی گئی بندش ہے تو آپ کے لئے یہ کورس مفید ہے۔ جو شخص پریشان ہو، خود کی یا کسی بھائی یا بہن کی یا اولاد کی شادی میں طرح طرح کی روکاٹیں پیدا ہو رہی ہوں، شادی کے رشتے اول تو آتے ہی نہیں یا آتے ہیں تو بہانے سے انکار کر دیتے ہیں۔ ان سب شکایات کے ازالہ کے لئے ایک خاص الخاص کورس۔ اگر جادو سحر، آسیبی اثرات کی وجہ سے آپ کے کاروبار پر بندش ہو یا کسی مخالف نے سفلی عمل کے ذریعے سے بندش لگوادی ہو تو یہ روحانی کورس آپ کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ رزق کی بندش، صحت کی بندش، رشتہ کی بندش، شہوت کی بندش، سفر کی بندش، نیز ہر قسم کی بندش کے لئے یہ کورس بہت مفید ہے۔

ہدیہ 2100 روپے

## بڑے سے بڑے امراض کا قرآنی علاج

دل کے امراض، ہیپاٹائٹس ہر قسم، کینسر، دمہ، شوگر، پتھری، دماغی امراض...... الغرض ہر قسم کے بڑے امراض کے لئے قرآن پاک میں درج آیاتِ شفاء اور احادیث کی دعاؤں پر مشتمل علاج جو درج بالا امراض کیلئے اکسیر ہے۔

انگریزی علاج پر ہزاروں خرچ کرنے والے خصوصی طور پر متوجہ ہوں۔ قرآنی علاج کا کرشمہ دیکھیں۔ ایک تعویذ جتنے چاہے مریضوں کیلئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

### طریقہ علاج

ہدیہ مکمل کورس (40 تعویذات): 1500

علاج کیلئے روزانہ ایک تعویذ کو پانی کی بوتل میں ڈال کر مریض کو نہار منہ پلائیں۔ ان شاء اللہ موجودہ بیماری سے شفاء ہوگی۔




زیر سرپرستی:
نمونہ اسلاف استاد العالمین
حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ

3 روزہ عظیم الشان حزب البحر اجتماع

ان شاء اللہ حسب سابق صفر المظفر ۶، ۷، ۸ سنہ ۱۴۳۹ھ
بمطابق 26، 27، 28 اکتوبر 2017 کو منعقد ہوگا۔

## اجتماع کی چند خصوصیات

❁ سخت سے سخت جادو، جنات کا علاج سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ بڑے بڑے اعمال کی ریاضت کیجئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ باموکل اعمال کی کامیاب ریاضت کیجئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ روحانی کلاسز و روحانی لیکچرز میں بہت کچھ سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ عملیاتی زندگی میں کامیابی کے اصول سیکھئے وہ بھی صرف 3 دن میں ❁ مضبوط ترین روحانی معالج بننے کے خاص راز جانیے وہ بھی صرف 3 دن میں

لاہور سٹیشن، یادگار، نیازی اڈہ، ٹھوکر نیاز بیگ سے بیدیاں تک 2 گھنٹے کا سفر ہے

اجتماع میں آنے کا راستہ

- اسٹیشن اتر کر آر۔اے۔بازار کی گاڑی پر بیٹھیں
- یادگار اتر کر آر۔اے۔بازار کی گاڑی پر بیٹھیں
- نیازی اڈہ اتر کر اسپیشل رکشہ لے کر آر۔اے۔بازار پہنچیں
- ٹھوکر نیاز بیگ اتر کر بھٹہ چوک کی گاڑی پر بیٹھیں

آر۔اے۔بازار سے بیدیاں کی گاڑی میں بیٹھ کر بیدیاں خاص جامع مسجد اللہ اکبر پہنچ جائیں

رابطہ: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب 0346-4686217

عوام کیلئے بغیر فیس اعمال کی تفصیل goo.gl/sDzuVf

# سالانہ اجتماع میں شمولیت کی شرائط

دارالعمل چشتیہ کا سالانہ اجتماع ہر سال صفر المظفر کے مہینے میں ۶۔۷۔۸ تاریخ کو منعقد ہوتا ہے۔ اس اجتماع میں دعائے حزب البحر، دعائے حزب النصر اور دیگر بہت سارے باموکل وغیر باموکل اعمال کی ریاضت اپنی نگرانی میں کروائی جاتی ہے۔ اجتماع کے 3 دنوں میں کروائے جانے والے تمام اعمال کی مکمل تفصیل نومبر 2017ء کے صفحہ نمبر 36 پر شائع کر دی گئی ہے اور ہماری ویب سائٹ پر بھی موجود ہے۔ اگر پھر بھی آپ کو معلومات درکار ہوں تو بذریعہ ڈاک واپسی لفافے کے ساتھ آپ ادارے سے تفصیلی بروشر طلب فرماسکتے ہیں۔ اجتماع میں آنے والے ہر شخص کو 5 صفر (انگریزی تاریخ اور دن کا حساب لگا کر) عصر کی نماز تک اجتماع گاہ پہنچنا ضروری ہے۔

چونکہ بعد نماز مغرب اعمال شروع ہو جاتے ہیں۔ اجتماع گاہ دارالعمل سے کافی فاصلے پر ہے۔ لہٰذا دارالعمل آنے کی غلطی نہ کریں بلکہ لاہور پہنچتے ہی (اسٹیشن، یادگار، نیازی اڈا، ٹھوکر نیاز بیگ جہاں بھی آپ اتریں وہاں سے) آر۔اے۔بازار کی گاڑی پر یا اسپیشل رکشا لے کر آپ آر اے بازار اڈے پر اتر جائیں۔ وہاں سے ہر گھنٹے بعد بیدیاں کیلئے گاڑی نکلتی ہے۔ اس پر بیٹھ کر آخری بس سٹاپ بیدیاں خاص پہنچ کر جامع مسجد اللہ اکبر میں تشریف لائیں۔ دور دراز کے لوگ اور مستورات اپنے گھر اور اپنے مقام پر بھی تمام شرائط کو مدنظر رکھتے ہوئے اعمال کر سکتے ہیں۔ اجتماع میں تشریف لانے والے تمام دوست واحباب بذریعہ خط، میسج یا فون کر کے اپنا نام درج کروالیں، چونکہ ایک محدود تعداد مکمل ہو جانے پر کہیں آپ آنے اور چاہنے کے باوجود بھی اس اجتماع سے محروم نہ رہ جائیں۔ اجتماع میں آنے والے تمام احباب موسم کے مطابق بستر، کپڑے، مسواک، خوشبو، تسبیح وغیرہ ہمراہ لائیں۔ باموکل اعمال کی ریاضت کیلئے تشریف لانے والے احباب اجتماع میں آنے سے 3 دن پہلے ہی ترک حیوانات کا پرہیز شروع کر دیں۔ ہماری روحانی درسگاہ سے اجازت یافتہ اپنی تمام اجازت والی کاپیاں ساتھ لائیں چونکہ ان تمام اعمال کی خصوصی کلاسیں ہوگی۔ اسی طرح اگر کسی طالب علم کو کوئی بات پوچھنی ہے یا روحانی علاج میں کوئی رکاوٹ ہے یا مزید کچھ سمجھنا چاہتا ہے تو وہ اپنے سوالات باقاعدہ کاغذ پر تحریر کر کے لائے تا کہ آپ کی مکمل رہنمائی کی جاسکے۔

اجتماع میں تشریف لانے والے تمام نئے اور پرانے شرکاء کو فائدے اور بھرپور روحانی استفادے کیلئے بنائے گئے تمام اصول وضوابط کی پابندی کرنا ہوگی۔ خلاف ورزی کی صورت میں اجتماع کی انتظامیہ کو مکمل اختیار ہوگا کہ وہ آپ کو اجتماع سے واپس بھیج دیں۔

اجتماع کے ان 3 دنوں میں روزہ رکھنا ضروری ہوتا ہے نیز سحری، افطاری کا کھانا ترک حیوانات کے پرہیز کے ساتھ دیا جاتا ہے۔ 3 دن کے کھانے اور آخری دن بکروں کے صدقے کے تمام اخراجات بذمہ شرکاء اجتماع ہوں گے۔ لہٰذا اجتماع میں پہنچتے ہی انتظامیہ کے پاس اخراجات کی رقم جمع کروانا ضروری ہے۔ ملکی حالات اور سکیورٹی کے پیش نظر تمام شرکاء اجتماع اپنا اصلی شناختی کارڈ ہمراہ لانا ہرگز ہرگز نہ بھولیں، بصورت دیگر ہم معذرت چاہیں گے۔ اجتماع کے آخری دن روحانی درسگاہ کے ایسے تمام طلباء کرام، ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران، علمائے کرام، عوام الناس جو کسی بھی وجہ سے اجتماع میں شرکت نہیں کر سکے، الوداعی اور اختتامی تقریب اور دعا میں شرکت کر سکتے ہیں۔ اجتماع میں تشریف لانے والے نئے دوست واحباب کیلئے ہماری روحانی درسگاہ سے سکھائے جانے والے تمام فری اور فیس والے اعمال کی اجازت، ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبرشپ اور روحانی دکان کی تمام اشیاء اجتماع گاہ سے ہی حاصل کر سکتے ہیں۔ اس کیلئے دارالعمل آنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اجتماع میں ریاضتی اعمال کرنے والوں کی دستار بندی بعد نماز مغرب ہوگی۔ اجتماع کی تمام تر تفصیلات جاننے کیلئے ان فون نمبرز پر رابطہ فرمائیں۔

رابطہ: مولانا سلیم اللہ ظفر صاحب 0346-4661681 مولانا علی آفاق صاحب 0324/0344-8439477 قاری ممتاز صاحب 0303-4378576

خاص خاص اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل goo.gl/UVdyD7

# دعائے حزب النصر (عربی)

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ بِسَطْوَۃِ جَبَرُوْتِ قَھْرِكَ وَبِسُرْعَۃِ اِغَاثَۃِ نَصْرِكَ وَ بِغَیْرَتِكَ لِانْتِھَاكِ حُرُمَاتِكَ وَ بِحِمَایَتِكَ لِمَنِ احْتَمٰی بِآیَاتِكَ اَسْأَلُكَ یَا اَللہُ یَا سَمِیْعُ یَا قَرِیْبُ یَا مُجِیْبُ یَا سَرِیْعُ یَا مُنْتَقِمُ یَا شَدِیْدَ الْبَطْشِ یَا جَبَّارُ یَا قَھَّارُ یَا مَنْ لَا یُعْجِزُہٗ قَھْرُ الْجَبَابِرَۃِ وَلَا یَعْظُمُ عَلَیْہِ ھَلَاكُ الْمُتَمَرِّدَۃِ مِنَ الْمُلُوْكِ وَالْاَکَاسِرَۃِ اَنْ تَجْعَلَ کَیْدَ مَنْ کَادَنِیْ فِیْ نَحْرِہٖ وَمَکْرَ مَنْ مَکَرَ بِیْ عَائِدًا عَلَیْہِ وَحُفْرَۃَ مَنْ حَفَرَ لِیْ وَاقِعًا فِیْھَا وَمَنْ نَصَبَ لِیْ شُبْکَۃَ الْخِدَاعِ اِجْعَلْہُ یَا سَیِّدِیْ مُسَاقًا اِلَیْھَا وَمُصَادًا فِیْھَا وَاَسِیْرًا لَدَیْھَا اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ اِکْفِنَا ھَمَّ الْعِدَا وَلَقِّھِمُ الرَّدٰی وَ اجْعَلْھُمْ لِکُلِّ حَبِیْبٍ فِدًا وَسَلِّطْ عَلَیْھِمْ عَاجِلَ النِّقْمَۃِ فِی الْیَوْمِ وَالْغَدَا۔ اَللّٰھُمَّ شَتِّتْ شَمْلَھُمْ، اَللّٰھُمَّ فَرِّقْ جَمْعَھُمْ اَللّٰھُمَّ اَقْلِلْ عَدَدَھُمْ، اَللّٰھُمَّ اجْعَلِ الدَّائِرَۃَ عَلَیْھِمْ اَللّٰھُمَّ اَرْسِلِ الْعَذَابَ اِلَیْھِمْ، اَللّٰھُمَّ اَخْرِجْھُمْ عَنْ دَائِرَۃِ الْحِلْمِ وَ اللُّطْفِ وَ اسْلُبْھُمْ مَدَدَ الْاِمْھَالِ وَغُلَّ اَیْدِیَھُمْ وَ ارْبُطْ عَلٰی قُلُوْبِھِمْ وَ لَا تُبَلِّغْھُمُ الْآمَالَ، اَللّٰھُمَّ مَزِّقْھُمْ کُلَّ مُمَزَّقٍ مَزَّقْتَہٗ لِاَعْدَائِكَ اِنْتِصَارًا لِاَنْبِیَائِكَ وَ رُسُلِكَ وَاَوْلِیَائِكَ اَللّٰھُمَّ اِنْتَصِرْ لَنَا اِنْتِصَارَكَ لِاَحْبَابِكَ عَلٰی اَعْدَائِكَ، اَللّٰھُمَّ لَا تُمَکِّنِ الْاَعْدَاءَ فِیْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا یَرْحَمُنَا، اَللّٰھُمَّ لَا تُمَکِّنِ الْاَعْدَاءَ فِیْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا یَرْحَمُنَا، اَللّٰھُمَّ لَا تُمَکِّنِ الْاَعْدَاءَ فِیْنَا وَلَا مِنَّا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیْنَا بِذُنُوْبِنَا مَنْ لَّا یَرْحَمُنَا، حٰمٓ الْاَمْرُ وَجَاءَ النَّصْرُ فَعَلَیْنَا لَا یُنْصَرُوْنَ حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَایَتُنَا مِمَّا نَخَافُ، اَللّٰھُمَّ قِنَا شَرَّ الْاَسْوَاءِ وَلَا تَجْعَلْنَا مَحَلًّا لِلْبَلْوٰی، اَللّٰھُمَّ اَعْطِنَا اَمَلَ الرَّجَاءِ وَفَوْقَ الْاَمَلِ یَا ھُوَ یَا مَنْ بِفَضْلِہٖ لِفَضْلِہٖ نَسْئَلُ اِلٰھِی الْعَجَلَ الْعَجَلَ اَلْاِجَابَۃَ الْاِجَابَۃَ یَا مَنْ اَجَابَ نُوْحًا فِیْ قَوْمِہٖ وَیَا مَنْ نَصَرَ اِبْرَاھِیْمَ عَلٰی اَعْدَائِہٖ وَ یَا مَنْ رَدَّ یُوْسُفَ عَلٰی یَعْقُوْبَ وَ یَا مَنْ کَشَفَ ضُرَّ اَیُّوْبَ وَ یَا مَنْ اَجَابَ دَعْوَۃَ زَکَرِیَّا وَ یَا مَنْ قَبِلَ تَسْبِیْحَ یُوْنُسَ بْنِ مَتّٰی نَسْئَلُكَ بِاَسْرَارِ ھٰذِہِ الدَّعَوَاتِ اَنْ تَتَقَبَّلَ مَا بِہٖ دَعَوْنَاكَ وَاَنْ تُعْطِیَنَا مَا سَئَلْنَاكَ وَ اَنْجِزْ لَنَا وَعْدَكَ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ لِعِبَادِكَ الْمُؤْمِنِیْنَ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ اِنْقَطَعَتْ اٰمَالُنَا وَعِزَّتِكَ اِلَّا مِنْكَ وَخَابَ رَجَاؤُنَا وَحَقِّكَ اِلَّا فِیْكَ۔

اِنْ اَبْطَاَتْ غَارَۃُ الْاَرْحَامِ وَ ابْتَعَدَتْ فَاَقْرَبُ الشَّیْءِ یَاغَارَۃَ اللہِ یا غَارَۃَ اللہِ جِدِّی السَّیْرَ مُسْرِعَۃً فِیْ حَلِّ عُقْدَتِنَا یَا غَارَۃَ اللہِ عَدَتِ الْعَادُوْنَ وَجَارُوْا وَ رَجَوْنَا اللہَ مُجِیْرًا وَ کَفٰی بِاللہِ وَلِیًّا وَ کَفٰی بِاللہِ نَصِیْرًا وَحَسْبُنَا اللہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اِسْتَجِبْ لَنَا آمِیْن

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَّی اللہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ

**نوٹ** دعائے حزب النصر کچھ مختلف الفاظ کے ساتھ بھی ہوتی ہے۔ جس کو جس کی اجازت ہو، وہ پڑھ لے۔ ع

# دعائے حزب النصر (اردو)

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔ اے اللہ! تیری قوت وعظمت و کبریائی کے اور فریاد کرنے والوں کا تیرا فوری مدد کرنے کے اور تیری مقدس چیزوں کو پامال کرنے پر جوش میں آنے والی تیری غیرت کے اور تیرا اپنے دَر پر آنے والوں کی حمایت کرنے کے واسطہ سے، ہم تجھ سے سوال کرتے ہیں۔ اے اللہ، اے بہت سننے والے، اے قریب، اے دعاؤں کو قبول کرنے والے، اے جلد مدد کو پہنچنے والے، اے انتقام لینے والے، اے بڑے زبردست، اے سخت پکڑ والے، اے زبردست، اے وہ جس کو زورآوروں کا زور نہیں دبا سکتا اور سرکش بادشاہوں کو ہلاک کرنا جس کے لیے کوئی مشکل نہیں۔ جو میرے ساتھ کوئی چال چلے تُو اس کو اپنی ہی چال میں پھنسا دے۔ جو میرے ساتھ دھوکہ کرے، تُو اس کا دھوکہ اس کی طرف لوٹا دے۔ جو میرے لیے گڑھا کھودے، تُو اسی کو اس میں گرا دے۔ جو میرے لیے دھوکے کا جال بچھائے، تُو اسی کو اس میں پھنسا دے۔ اے میرے آقا! تُو اسی کو اس میں ڈال دے۔ اس کا شکار و اسیر بنا دے۔ اے اللہ! تجھے کھیعص کا واسطہ۔ تُو ہمیں دشمنوں کی طرف سے کافی ہو اور انہیں سزا دے اور انہیں ہمارے ہر پیارے کے بدلے قربانی بنا دے۔ اور ان پر آج کل میں فوری آنے والا عذاب مسلط کر دے۔ اے اللہ! ان سب کو پارہ پارہ کر دے۔ اے اللہ! ان کی جمعیت کو تقسیم کر دے۔ اے اللہ! ان میں پھوٹ ڈال دے۔ اے اللہ! ان کی تعداد کو گھٹا دے۔ اے اللہ! ان کی سازشیں انہی پر لوٹا دے۔ اے اللہ! عذاب کو ان تک پہنچا دے۔ اے اللہ! انہیں اپنے تحمل اور لطف و مہربانی کے دائرے سے نکال دے اور ان کو مہلت نہ دے۔ ان کے ہاتھوں اور پاؤں کو جکڑ دے۔ ان کے دلوں کو باندھ دے اور ان کی آرزوئیں پوری نہ کر۔ اے اللہ! ان کو اسی طرح ٹکڑے ٹکڑے کر دے جس طرح تو نے اپنے نبیوں، رسولوں اور اولیاء کی مدد کے لئے اپنے دشمنوں کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے۔ اے اللہ! تُو ہماری اسی طرح مدد فرما جس طرح تُو نے اپنے دشمنوں کے خلاف اپنے پیاروں کی مدد کی۔ اے اللہ! تُو ہمارے دشمنوں کو ہم پر قدرت نہ عطا فرما۔ ہمارے گناہوں کی وجہ سے ہم پر ایسے لوگوں کو مسلط نہ کر جو ہم پر رحم نہ کریں۔ حٰم۔ معاملہ گرم ہو گیا اور مدد آ گئی۔ اور ہمارے خلاف ان کی مدد نہیں کی جائے گی۔ حٰم عسق کے واسطہ سے ہماری حمایت فرما اس سے، جس سے ہم ڈرتے ہیں۔ اے اللہ! ہمیں برے لوگوں کے شر سے محفوظ فرما اور ہمیں آزمائش کا تختہ نہ بنا۔ اے اللہ! ہماری امیدیں پوری فرما۔ اور ہمیں امید سے بڑھ کر دے۔ اے وہ ذات جس کے فضل کے طفیل اس کا فضل مانگا جاتا ہے۔ اے ہمارے پروردگار! جلدی کر، جلدی کر، جلدی کر، قبول فرما لے، قبول فرما لے، قبول فرما لے۔ اے وہ ذات جس نے حضرت نوح علیہ السلام کی دعا ان کی قوم کے بارے میں قبول فرمائی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ان کے دشمنوں کے خلاف مدد کی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت یعقوب علیہ السلام کو یوسف علیہ السلام لوٹا دیا۔ اے وہ ذات کہ جس نے حضرت ایوب علیہ السلام کی مصیبت دور کی۔ اے وہ ذات جس نے حضرت زکریا علیہ السلام کی دعا قبول فرمائی۔ اے وہ ذات جس نے یونس علیہ السلام بن متی کی تسبیح قبول فرمائی۔ اے اللہ! ہم ان دعاؤں کے بھیدوں کے واسطہ سے تجھ سے سوال کرتے ہیں کہ جو کچھ ہم نے تجھ سے مانگا ہے تُو اسے قبول فرما، جو ہم نے تجھ سے سوال کیا ہے وہ ہم کو عطا کر دے۔ ہمارے ساتھ اپنا وہ وعدہ پورا فرما جو تُو نے اپنے مومن بندوں کے ساتھ فرمایا ہے۔ تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ تیری ذات پاک ہے۔ بے شک میں زیادتی کرنے والا ہوں۔ تیری عزت کی قسم، ہماری امیدیں تیرے سوا سب سے کٹ گئیں۔ اور تیرے حق کی قسم، ہماری آرزوئیں تیرے سوا سے ناکام ہو گئیں۔ اور بے شک رشتہ داروں کی مدد ماند اور دور ہو گئی ہے، تُو اسے قدرے قریب فرما دے۔ اے اللہ کی مدد، اے اللہ کی مدد، ہماری گرہ کھولنے کے لئے فاصلہ جلدی طے کر۔ اے اللہ کی مدد، دشمنوں نے دشمنی کی اور ظلم کیا اور ہم پناہ دینے والے اللہ کے ہاں پناہ گیر ہوئے اور اللہ کافی ہے سرپرست اور اللہ کافی ہے مددگار۔ ہمیں اللہ کافی ہے اور بہترین کارساز ہے اور نہ طاقت نہ قوت سوائے اللہ بزرگ و برتر کے۔ اے اللہ! ہماری دعا قبول فرما۔ ظالموں کی کمر توڑ دی گئی اور تمام تعریف اللہ کی جو تمام جہانوں کا رب ہے اور رحمت کاملہ نازل فرما محمد ﷺ پر اور ان کی آل و اصحابؓ پر۔

# آلو بخارا... انتہائی مفید پھل

حکیم شجاع احمد طاہر (ڈیرہ غازی خان)

آلو بخارا ایک مشہور عام درخت کا پھل ہے۔ عام طور پر بستانی اور باغی دو طرح کا ہوتا ہے۔ کشمیر جیسے پُر فضاء مقام اس کا جائے پیدائش ہے۔ مئی کے آخر، جون، جولائی میں سرخ سیاہی مائل رنگت لئے ہر پھل فروش پر اپنی بہار دکھاتا ہے۔ عام طور پر آلو بخارا سرخ سیاہی مائل ہوتا ہے۔ کچا زرد رنگ لئے ہوتا ہے۔ ذائقے کے لحاظ سے پکا، سرخی مائل، شیریں، کھٹ میٹھا اور زرد عموماً کھٹا ہوتا ہے۔ آلو بخارا بغیر داغی تازہ اور مکمل پکا ہوا کھانا چاہئے۔ اطباء کرام کے مطابق آلو بخارا دوسرے درجے میں سرد تر ہے۔ ایک وقت میں بالغ شخص دس دانے سے تیس دانے تک کھا سکتا ہے۔ آلو بخارے میں بے پناہ طبی فوائد ہیں۔ انتہائی خوبصورتی اور نرمی سے آنتوں میں پھسلن پیدا کر کے قبض ختم کرتا ہے۔ صفراء کی زیادتی سے ہونے والے بخاروں میں مفید ہے۔ خون کے جوش کو ختم کر کے بدن کی کھجلی اور الرجی ختم کرتا ہے۔ لُو لگنے سے درد سر اور سر سام کی وجہ سے دماغی عوارض کا خاتمہ کرتا ہے۔ گرمی کی شدت ختم اور پیاس کی زیادتی کو تسکین دیتا ہے۔ انتہائی مفرح اور مقوی قلب ہے۔ بیماری کے دوران گھبراہٹ بے چینی ختم کرتا ہے۔ طبی بیماریوں میں ایلوپیتھک ادویہ کھا کھا کر نظام ہضم خراب ہو جاتا ہے۔ منہ کا ذائقہ گندا اور بدبودار محسوس ہوتا ہے۔ ایسے میں آلو بخارا انتہائی اہم اور مفید ہے۔ موسم گرما کی قے، متلی ہو یا حاملہ کی، آلو بخارا فائدہ بخشتا ہے۔ پیشاب کی جلن دور کر کے مثانہ کو طاقت دیتا ہے۔

آلو بخارا ہمیشہ کھانا کھانے سے قبل استعمال کرنا چاہئے، اس طرح یہ جزو بدن بن کر اپنا مکمل کام کرتا ہے۔ ایک صفت جو آلو بخارے میں اہم ہے کہ کھانسی کے مریض ترش پھل استعمال نہیں کر سکتے۔ آلو بخارا اگر ترش بھی ہوگا تو اس کی ترشی کھانسی کو نقصان نہیں دیتی۔ اس لئے وہ شخص جو کھانس کھانس کر بے حال ہو۔ وہ آلو بخارا کھا سکتا ہے۔ گاڑھے بلغم کو با آسانی خارج کرنے میں معاون ثابت ہوتا ہے۔ کھٹ میٹھا آلو بخارا صفراء ختم کرتا ہے۔ اس لئے یرقان (ہیپاٹائٹس) کے مریض کھٹ میٹھا آلو بخارا ضرور کھائیں۔ ایسے مریض جو پہلے یرقان میں مبتلا رہ چکے ہوں وہ کثرت سے آلو بخارا کھاتے رہیں تاکہ یرقان کے حملہ سے محفوظ رہ سکیں۔

کچھ پھل اللہ تعالیٰ نے ایسے پیدا کیے ہیں۔ جو خشک ہو کر اپنا مکمل وجود رکھتے ہیں اور فوائد بھی۔ ایسے پھلوں میں آلو بخارا سرفہرست ہے۔ خشک آلو بخارا پورے سال پنساریوں کے ہاں دستیاب رہتا ہے۔ سوکھا ہوا آلو بخارا دست کم لاتا ہے مگر غذائیت زیادہ پیدا کرتا ہے۔ خشک آلو بخارا 5 دانے، املی 30 گرام رات کو 250 گرام پانی میں بھگو دیں۔ صبح معمولی سا مل کر چھانیں اور چینی برف ملا کر پئیں۔ یرقان کو ختم کرتا ہے۔ قے، متلی دور کر کے بھوک بڑھاتا اور حدت کو کم کرتا ہے۔ زیادتی پیاس کو دور کرتا ہے۔ اس کا انتہائی مفرح اور ذائقے دار تازہ مشروب بنتا ہے۔ آلو بخارا کی چٹنی بھی بنا کر محفوظ رکھی جا سکتی ہے۔ فوائد میں یکساں ہے۔ شربت آلو بخارا بنانے کے لئے کچا زرد ترش آلو بخارا 5 کلو صاف کر کے 2 کلو پانی میں ڈال کر چولہے پر رکھیں۔ جب آلو بخارا نرم ہو کر پھٹ جائے یعنی ایک دو ابال دیں۔ نیچے اتار کر چھان لیں۔ صاف ستھرے ہوئے پانی میں چینی 5 کلو ملا کر دوبارہ چولہے پر رکھیں۔ جب گاڑھا ہو کر قوام مانند شہد ہو جائے، اتار کر ٹھنڈا ہونے پر خشک اور صاف بوتلوں میں محفوظ رکھیں۔ انتہائی خوش رنگ اور لذیذ شربت تیار ہے۔ 50 گرام شربت ایک گلاس ٹھنڈا پانی ملا کر صبح سویرے پئیں یا بوقت ضرورت استعمال کریں۔ آلو بخارا کے تمام فوائد حاصل ہوں گے۔

یرقان، قے، متلی، بھوک کی کمی، گرمی کے اثرات دور کرنے کے لئے انتہائی قابل اعتماد شربت آلو بخارا تیار ہے۔

# ہپناٹزم کیا ہے؟ (قسط:۱)

حافظ تاج محمد (فیصل آباد)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ محترم قارئین کرام السلام علیکم۔

بہت سے لوگوں کی اکثریت ہپناٹزم کے نام سے واقف اور شائق ہے۔ اس کے اثرات کے قائل بھی ہیں۔ بہت سے دوست ہپناٹزم سیکھنے کا شوق بھی رکھتے ہوں گے مگر مناسب راہنمائی نہ ہونے کی وجہ سے ابھی تک تِشنہ لب ہی ہوں گے۔

میری کوشش ہوگی کہ آپ تک وہی باتیں پہنچاؤں جو میرے ذاتی تجربات اور مشاہدات میں سے ہیں تاکہ اگر کوئی یہ علم سیکھنا بھی چاہے تو اسے کسی قسم کی پریشانی یا ناکامی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ بلکہ اس تحریر میں درج مشقوں کی مدد سے بغیر کسی نقصان کے کوئی بھی شخص اس علم کو سیکھ سکتا ہے اور کسی کی محنت بھی رائیگاں نہیں جائے گی، ان شاءاللہ کیونکہ یہ ذہن کی ورزش بھی ہے۔ ان ورزشوں سے انسان میں بہت سی ذہنی بیماریوں اور پریشانیوں کا مقابلہ کرنے کی طاقت پیدا ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس کے بے شمار فوائد ہیں۔

لفظ ہپناٹزم مغرب والوں کی ایجاد ہے۔ ہپناٹزم کے لفظی معنی غنودگی کے ہیں یعنی نیند جیسی حالت کیونکہ جب کسی کو ہپناٹائز کیا جاتا ہے تو اس شخص پر مصنوعی نیند طاری کر کے اپنے پیغام کو اس شخص کے دل و دماغ تک پہنچایا جاتا ہے۔ جس شخص کو ہپناٹائز کیا جاتا ہے، وہ شخص ہپناٹسٹ کے پیغام کے مطابق عمل کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔

ہپناٹائز شدہ شخص کو جو بھی پیغام غنودگی کی حالت میں دیا جاتا ہے، عام حالت میں آ کر ہپناٹائز شدہ شخص نے جو پیغام دورانِ غنودگی حاصل کیا ہو، اس پر عمل کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ یہ پیغام کسی بھی نوعیت کا ہو، ہپناٹائز شدہ شخص ہپناٹسٹ کے پیغام پر ہر صورت عمل کرے گا اور مزے کی بات یہ کہ ہپناٹائز شدہ شخص کو بالکل بھی احساس نہیں ہوتا کہ وہ کیونکر یہ کام کر رہا ہے۔ اس علم سے انسان اپنی اور دوسروں کی اصلاح بھی کر سکتا ہے بے شمار بیماریوں کا علاج بھی ہپناٹائز سے ممکن ہے۔

مغرب والوں نے اس علم پر بہت کام کیا اور وہاں تو ہپناٹزم سیکھنے کے باقاعدہ ادارے بنے ہوئے ہیں اور مغرب والے اس علم پر اعتماد بھی کرتے ہیں۔ بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ یہ علم مغرب والوں نے ایجاد کیا مگر میرے نزدیک ہپناٹزم اسلامی روحانی تعلیمات کے تناور درخت مراقبہ کی ایک ادنیٰ سی شاخ ہے۔ مغرب والوں نے صرف اس کو مذہب سے الگ کر کے ایک سائنسی رنگ دیا ہے۔

مگر میں مذہب اور ہپناٹزم کو ساتھ ساتھ رکھوں گا تاکہ اس علم کو سیکھنے والا قاری مخصوص طریقے سے اسما الحسنیٰ کا ورد کرتا رہے تاکہ اس طریقے سے دنیاوی کامیابی کے ساتھ ساتھ آخرت بھی سنور جائے اور دل و دماغ بھی پُر سکون رہے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: **”بے شک دلوں کا اطمینان اللہ کے ذکر میں ہے۔“**

ہپناٹزم سیکھنے کے لیے دلی اطمینان اور ذہنی سکون کی اشد ضرورت ہوتی ہے جو اللہ تعالیٰ کے ذکر سے حاصل کیا جا سکتا ہے۔ ہپناٹزم سیکھنے کی بنیاد تین چیزوں پر ہے۔

اول: قوتِ ارادی    دوئم: قوتِ خیال    سوئم: قوتِ تصور

اگر کوئی بھی انسان ان تین چیزوں پر تصرف حاصل کر لے تو اس انسان سے ایسے ایسے محیر العقول واقعات رونما ہوتے ہیں کہ دیکھنے والا انگشت بدنداں رہ جاتا ہے۔ اس کے برعکس اگر کسی انسان میں ان تین چیزوں کا فقدان ہے تو ایسا شخص ماورائی علوم تو ایک طرف بلکہ عملی زندگی میں بھی کوئی خاص کامیابی حاصل نہیں کر پاتا۔

قوتِ ارادی، قوتِ خیال اور قوتِ تصور کیا ہے؟ اور یہ قوتیں کیسے اور کس طرح حاصل کی جا سکتی ہیں؟ اور انسان اپنی اندرونی طاقتوں کو کیسے بروئے کار لا سکتا ہے؟ اور ان سے کن کن کاموں میں اور کیسے مدد لی جا سکتی ہے؟ ان شاءاللہ آئندہ مضمون میں تحریر میں لانے کی کوشش کروں گا۔

مطب العارف کی موثر، مجرب ادویات جن کے استعمال سے ایک مرد کی جھولیوں میں وہ تمام خوشیاں آجاتی ہیں جن کا وہ متلاشی ہے

## (۱) حبوب ذکاوتِ حس

جنسی اشتعال، نیٹ کی دنیا، فحاشی وعریانی کی کثرت، گناہوں کے بڑھتے ہوئے ماحول، ہر طرف بے حیائی کے ڈیرے، معاشرے کی بے راہ روی کی وجہ سے نوجوانوں کی جوانی، طاقت، پوت اپنے وقت سے پہلے ہی ختم ہورہی ہے۔ جریان، احتلام اور سرعت انزال کی بیماری دن بدن بڑھتی جارہی ہے۔ ذرا سا خیال آنے پر تحریک پیدا ہوکر جو ہر حیات ضائع اور ہر وقت کپڑوں کی ناپاکی کے مسئلے سے چھٹکارے کا بہترین حل۔ حبوب ذکاوت حس گولیاں۔

نوٹ: طلاء خاص الخاص نمبر 2 برائے ذکاوتِ حس کا استعمال حبوب ذکاوت حس کے ساتھ بہت ہی فائدہ مند ہے۔ قیمت: 450 روپے

## (۲) طلاء خاص الخاص نمبر 1

کثیر الفوائد یادگار تحفہ

برائے عضو خاص میں اضافہ ☆ عضو خاص میں موٹائی ☆ زبردست انتشار ☆ آبلہ نہ پٹی ☆ فوری رزلٹ ☆ فوری طاقت

خواص: مطب العارف نے طویل ریسرچ اور انتھک تحقیق کے بعد نادر ونایاب روغنیات اور حیوانی اجزاء سے ایک بہترین مرکب تیار کیا ہے۔ ایک ایسا مرکب، ایک ایسا طلاء کہ جس کی جستجو مریض کافی عرصے سے کررہے تھے۔ مارکیٹ میں بے حساب، ان گنت طلاء بھی موجود ہیں اور ان کے بنانے والوں کے بلند وبانگ دعوے بھی لیکن سوائے پیسہ اور وقت ضائع کرنے کے کچھ بھی نہیں۔ مطب العارف کا تیار کردہ یہ بے مثال تحفہ واقعی یادگار ہے۔

نوٹ: اندرونی کمزوری کے خاتمے کیلئے طلاء خاص الخاص نمبر 1 کے ساتھ پیغام جوانی کیپسول کا استعمال آپ کو دوبارہ سے بھرپور جوان بنادے گا۔

قیمت: 500 روپے

## (۳) طلاء خاص الخاص نمبر 2

بے مثال لاجواب تحفہ

برائے ذکاوتِ حس ☆ سرعت انزال ☆ ٹائمنگ میں اضافہ ☆ حرارت کی زیادتی ☆ انتشار کی کمی ☆ فوری فراغت سے بچاؤ

مزاج کی گرمی، حرارت کی زیادتی اور کثرت مباشرت کی وجہ سے سرعت انزال، فوری فراغت، تھوڑا سا خیال آنے یا عورت کے قریب جاتے ہی اگر کپڑے خراب ہوجاتے ہوں تو ایسے مریضوں کیلئے طلاء خاص الخاص نمبر 2 اسپیشل تیار کیا گیا ہے۔ جس سے ایسی تمام شرمندہ کردینے والی علامات سے ہمیشہ کیلئے جان چھوٹ جاتی ہے۔

نوٹ: اندرونی خرابیوں کی اصلاح کیلئے حبوبِ ذکاوتِ حس کا استعمال طلاء خاص الخاص نمبر 2 کے ساتھ آپ کو ایک بارعب اور ہیبت ناک مرد بنائے گا۔

قیمت: 500 روپے

## (۴) لبوب کبیر خاص الخاص

طب اسلامی کا مسلمہ مقوی اعصاب ومقوی باہ تحفہ۔

اعضائے رئیسہ کو دے زبردست طاقت وقوت اور طاقت کا ٹھاٹھیں مارتا سمندر۔

ہر قسم کی تھکاوٹ وسستی کا دشمن۔ جسم بھر میں پیدا کرے چستی وتوانائی۔

ہر طرح کی کمزوریوں کو ختم کرنے والا لاجواب ٹانک۔

جسمانی، اعصابی، پٹھوں کی کمزوری کا کرے خاتمہ۔

مردانہ طاقتوں کو کرے از سر نو بحال۔

موسم سرما کا ایک لاجواب طبی تحفہ

مطب العارف کا پیش کردہ لبوب کبیر جس نے بھی کھایا خوب پایا، دوبارہ منگوایا اور دوستوں کو متعارف کروایا۔

قیمت: 1350 روپے

# بچوں کو سردی سے کیسے بچایا جائے

## حکیم ضیاء الرحمٰن سندھو

بدلتے موسم کے ساتھ ساتھ سردی کے اثرات بھی شروع ہو چکے ہیں۔ اس سردی کے موسم میں بچوں کیلئے خصوصی حفاظتی اقدامات پر عملدرآمد یقینی بنانا اشد ضروری ہوتا ہے کیونکہ والدین کی ذرا سی بھی غفلت بچوں کیلئے بیماری اور ان کیلئے پریشانی کا موجب بن سکتی ہے۔

اس موسم میں نزلہ، زکام، بخار، نمونیہ، گلے کی خراش وغیرہ معمول کی بات ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر سردیوں کے موسم میں ڈاکٹروں کے پاس ننھے منے بچوں کی قطاریں نظر آ رہی ہوتی ہیں۔ ایسے بچے جو اپنی عمر میں پہلی بار سردی کا موسم دیکھ رہے ہوتے ہیں، ماحول اور آب و ہوا کی تبدیلی سے متاثر ہو جاتے ہیں کیونکہ ایسے بچے اپنی ناتواں قوت مدافعت کے باعث موسم کی سختی برداشت نہیں کر پاتے ہیں۔

اکثر بچوں کو سردی کی وجہ سے نزلہ، زکام اور گلے میں خراش کی شکایت ہو جاتی ہے۔ نزلہ زکام بظاہر تو بہت معمولی نظر آتا ہے مگر اس کی وجہ سے بچوں کے ناک میں ورم کے باعث سانس لینے میں دشواری ہوتی ہے۔ زکام میں ننھے بچوں کو گرم پانی پلانا بہت مفید ہے۔

### شیر خوار بچوں کو سردی کے زکام سے بچانے کی چند احتیاطی تدابیر

1. دودھ میں 2 عدد پیپل کے پتے، 2 عدد چھوہارے یا پھر 4 کھجوروں میں سے کوئی ایک چیز دودھ میں اُبال کر پلائیں۔
2. ادرک کے رس کو شہد میں ملا کر چٹائیں۔
3. گاجر، پالک یا پھر موسمی کا جوس پلائیں۔
4. اُبلے ہوئے چنوں کا پانی پلائیں۔
5. پانی میں سونٹھ اور گڑ ڈال کر اُبال لیں اور وقفے وقفے سے پلائیں۔
6. جائفل کو پانی میں گھس کر شہد میں ملائیں اور اسے صبح و شام بچے کو چٹائیں۔
7. بچوں کو آملے کا مربہ بنا کر دیں۔
8. ٹھوس غذا کھانے والے بچوں کو زکام میں گڑ اور سیاہ تل کے لڈو کھلائیں۔
9. منقیٰ، امرود اور کچی پیاز کھانے سے بھی زکام ٹھیک ہو جاتا ہے۔

ان تمام احتیاطی تدابیر سے بچوں میں زکام وغیرہ کی شکایات دُور ہو جائیں گی۔

## غذائی احتیاط

### حکیم سجاد احمد

ایک ہی قسم کے کھانے بار بار کھانے سے اور ایک ہی ذائقہ متواتر استعمال کرنے سے جسم میں نقصان پیدا ہوتا ہے۔ مثلاً ترش غذاوں کے بکثرت اور مسلسل استعمال سے بڑھاپا جلد آ جاتا ہے۔ نزلہ زکام اکثر رہتا ہے۔ اعضاء میں خشکی پیدا ہو جاتی ہے۔ اعصاب کمزور ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح نمکین چیزیں بدن کو لاغر اور دل میں ضعف پیدا کرتی ہیں۔ میٹھی چیزیں بھوک کو ضعیف اور بدن کو لاغر کرتی ہیں۔ ان کی مضرت کو ترش غذا سے اور ترش غذا کی مضرت کو نمکین غذا سے دفع کرنا چاہیے۔ پھیکا اکثر کھانے سے بھوک جاتی رہتی ہے اور بدن میں سستی پیدا ہو جاتی ہے۔ اس لئے اس کی مضرت کو چٹپٹی چیزوں کے استعمال سے دور کرنا چاہیے۔

## جسم خوبصورت اور موٹا اور جریان دور کرنے کا نسخہ

اس نسخے کے دو فائدے ہیں۔ ① جسم کو موٹا اور خوبصورت بنائے۔ ② جریان ختم کرے اور منی کو مکھن جیسا بنائے۔

**نسخہ** چار عدد پکے کیلے اور آدھا کلو دہی کو گرائینڈر یا کونڈی میں ڈنڈے سے کوٹ کر نہار منہ صبح کو پی لیں۔ دس دن میں فرق نظر آئے گا۔ مکمل تیس دن کریں۔ اتنے دن جنسی فعل سے پرہیز لازم ہے۔ (حکیم ذیشان)

# لیموں کے وہ دلچسپ استعمالات جن سے ہم اب تک لاعلم تھے

چوہدری شاہ نواز

لیموں جسے عام زبان میں ''نیبو'' بھی کہتے ہیں، ہر باورچی خانے کا لازمی حصہ ہے جسے کھانوں کو خوش ذائقہ بنانے سے لے کر مشروبات کی تیاری تک میں عام استعمال کیا جاتا ہے لیکن لیموں اس سے بھی کہیں زیادہ مفید ہے۔ وہ کیسے؟ ملاحظہ کیجئے:

## دمے کا علاج

روزانہ کھانے سے پہلے اگر صرف دو کھانے کے چمچے جتنا لیموں کا رس پی لیا جائے تو اس سے دمے کی شدت میں خاصی کمی لائی جاسکتی ہے۔ دمے کے مریضوں کے لئے رات کو سونے سے پہلے اتنی ہی مقدار میں لیموں کا رس پینا زیادہ مفید رہتا ہے۔

## داغ دھبوں سے چھٹکارا

داغ دھبوں کی صفائی میں لیموں اپنا ثانی نہیں رکھتا اور یہی وجہ ہے کہ آج کپڑے اور برتن دھونے والی کئی مصنوعات میں بہتر صفائی کے لئے لیموں کے اجزاء شامل کئے جاتے ہیں۔ اگر کپڑے پر دھبہ لگ جائے تو دھبے پر آدھا لیموں اچھی طرح رگڑ یئے اور رات بھر کے لئے چھوڑ دیجئے۔ صبح جب آپ اسے دھوئیں گے تو وہ دھبہ غائب ہو چکا ہوگا۔

## مضر صحت مواد کا خاتمہ

بازار میں ملنے والے پھلوں اور سبزیوں کو زیادہ دیر تک محفوظ بنانے کے لئے ان پر کچھ خاص لیکن مضرِ صحت کیمیائی ماڈوں کا چھڑکاؤ کیا جاتا ہے جو صرف پانی سے دھونے پر ختم نہیں ہوتے۔ انہیں صاف کرنے کے لئے ایک کھانے کا چمچہ لیموں کا رس لے کر اسے پھلوں/سبزیوں پر لگا کر کچھ دیر چھوڑ دیجئے۔ اس کے بعد جب انہیں پانی سے دھوئیں گے تو یہ نقصان دہ کیمیائی ماڈے بھی صاف ہوجائیں گے۔

## باورچی خانے کا محافظ

کچن کاؤنٹر اور کٹنگ بورڈ وغیرہ کی دھلائی سے پہلے ان پر کٹا ہوا لیموں رگڑ لیا جائے تو وہ ان پر موجود جراثیم کو ختم کردے گا۔ یعنی صرف صفائی نہیں بلکہ جراثیم کا خاتمہ بھی لیموں کے ذریعے ممکن ہوگا۔

## تازگی کی واپسی

اگر ریفریجریٹر میں رکھے ہوئے سلاد کے پتے یا پتوں والی دوسری سبزیاں نرم پڑنے لگیں تو ایک پیالہ ٹھنڈے پانی میں آدھے لیموں کا رس نچوڑ کر حل کرلیجئے۔ اس محلول میں نرم پڑتے ہوئے پتوں کو اچھی طرح بھگو کر ریفریجریٹر میں ایک گھنٹے کے لئے دوبارہ رکھ دیجئے۔ ان کی تازگی بحال ہوجائے گی۔ انہیں جب بھی استعمال کرنا ہو تو ریفریجریٹر سے نکالئے اور صاف پانی سے دھونے کے بعد کچھ دیر خشک ہونے دیجئے، ذائقے اور خوشبو میں تازگی آپ خود محسوس کریں گے۔

## بدبو سے پاک ریفریجریٹر

اکثر خواتین کو ریفریجریٹر میں ناگوار بدبو کی شکایت ہوتی ہے۔ یہاں بھی لیموں آپ کا مددگار ہے۔ وہ اس طرح کہ لیموں کے چھلکوں کو پوری رات کے لئے ریفریجریٹر میں رکھ کر چھوڑ دیجئے۔ اگر آپ چاہتی ہیں ریفریجریٹر میں بدبو ہونے ہی نہ پائے تو کٹے ہوئے لیموں اس میں ہر وقت رکھئے اور ہر ایک ہفتے یا دس دن میں پرانے لیموں کی جگہ نئے لیموں کاٹ کر رکھتی رہئے۔

## کیڑے مکوڑے بھی دور

لیموں کی خوشبو کیڑے مکوڑوں کو دور بھگانے کا کام بھی کرتی ہے۔ گھر میں چیونٹیوں، لال بیگ اور دوسرے کیڑے مکوڑوں کا راستہ روکنے

کے لئے کٹے ہوئے لیموؤں کو دروازوں، کھڑکیوں، دیوار کی دراڑوں، درزوں اور ہر اس مقام پر رکھے جہاں سے کیڑے مکوڑے گھر میں داخل ہو سکتے ہوں۔

## پیتل اور تانبے میں چمک

لیموں کی مدد سے پیتل اور تانبے کے برتنوں کو چمکانا بہت پرانا ٹوٹکا ہے۔ لیموں کا رس نہ صرف پیتل اور تانبے پر جمے ہوئے میل کچیل کو صاف کرتا ہے بلکہ ان کی قدرتی چمک بھی واپس لاتا ہے۔

## سبزیوں میں نکھری سفیدی

اگر آپ چاہتی ہیں کہ سفید رنگ والی سبزیوں (مثلاً شلجم اور مولی) کی رنگت بھی پکاتے دوران نکھری ہوئی سفید ہی رہے تو انہیں پکانے سے پہلے (ٹھنڈی حالت میں) ان پر ایک چائے کا چمچہ لیموں کا رس چھڑک دیجئے۔

## ضدی داغوں کو خیرباد

پریشر ککر یا چائے کی دھاتی کیتلی میں اندر کی طرف لگ جانے والے ضدی داغوں کی صفائی بہت پریشان کرتی ہے۔ ان داغوں کو صاف کرنے کے لئے سب سے پہلے کیتلی/ پریشر ککر میں پانی بھر لیجئے اور لیموں کے باریک چھلکے (اچھی خاصی مقدار میں) ڈال کر اتنا گرم کیجئے کہ پانی اُبلنے لگے۔ تھوڑی دیر تک اُبال آنے کے بعد کیتلی/ پریشر ککر کو چولہے پر سے اُتار لیجئے اور ٹھنڈا ہونے دیجئے۔ اب لیموں کے چھلکوں والا پانی بہا دیجئے اور برتن کو سادہ پانی سے دھو لیجئے۔ یہ بالکل نئے جیسا چمک دار ہو جائے گا۔

## بقیہ: ایک دانا کی انٹرنیٹ سے متعلق اپنے بیٹے کو نصیحت

سوائے ان کے جن پر اللہ کریم کی رحمت ہو۔ برخوردار! تمہارا اشمار بھی انہی میں ہونا چاہیے۔

پیارے بیٹے!

فرضی نام (فیک آئی ڈیز) رکھنے والوں سے بھی دور رہو۔ ایسے لوگ اعتماد سے عاری ہوتے ہیں، سو اس شخص پر کیونکر اعتماد کیا جائے جسے خود پر ہی اعتماد نہ ہو اور تم بھی فرضی نام اختیار مت کرنا، کیونکہ اللہ ہمارے لمحہ لمحہ کے ہر راز سے واقف ہے۔

میرے عزیز بیٹے!

جو تیرے ساتھ نامناسب رویہ اختیار کرے اس کے ساتھ ویسا ہی رویہ اختیار مت کرنا، تمہارا رویہ تمہاری اپنی شخصیت کا ہے اور اس کا کردار اپنی شخصیت کا آئینہ دار ہے۔ سو تم اپنے اخلاق کی نمائندگی کرو، اس کے اخلاق کی نہیں۔ ظاہر ہے برتن سے وہی کچھ چھلکے گا جو اس کے اندر ہے۔

پیارے بیٹے!

کوئی چیز لکھنے سے پہلے ہزار بار سوچو، تم جب لکھتے ہو تو تمہارے فرشتے بھی لکھ رہے ہوتے ہیں اور اس سارے عمل کی نگرانی براہِ راست اللہ تعالیٰ کرتے ہیں۔

پیارے بیٹے!

انٹرنیٹ کے بحرِ ظلمات میں جس چیز کا مجھے سب سے زیادہ خطرہ ہے وہ نظر کا غلط استعمال ہے یعنی ایسی تصویریں اور ویڈیو کلپس دیکھنا جن میں فسق وفجور اور اللہ کی نافرمانی ہو۔ اگر تو اپنے نفس کو ان محرمات سے دور رکھ سکے تو انٹرنیٹ اور سوشل میڈیا سے بھرپور استفادہ کرنا اور اس سے دین کی نشرو اشاعت کا کام لینا، لیکن اللہ نہ کرے، اللہ محفوظ رکھے اگر تمہارا نفس ان محرمات کے شکنجے میں پھنسا ہوا ہے تو انٹرنیٹ کی دنیا سے ایسے دور بھاگنا جیسے انسان وحشی درندے سے بھاگتا ہے ورنہ روزِ محشر تیرا سامنا اللہ سے ہوگا اور دوزخ تیرا ٹھکانہ بنے گی۔

پیارے بیٹے!

انٹرنیٹ غفلت اور شہوت کا ایک بڑا باعث ہے اور انہی دو چیزوں کے ذریعے شیطان نفس پر حاوی ہوتا ہے۔ دھیان رہے کہ انٹرنیٹ تمہارے فائدے کے لیے ہے، اس سے فائدہ اٹھاؤ، یہ غفلت کے لیے نہیں کہ اسی کے ہو کر رہ جاؤ، اس سے تعمیر شخصیت کا کام لو تخریب کا نہیں، نیز قیامت کے دن اسے اپنے حق میں گواہ بناؤ نہ کہ اپنے خلاف۔

# مسلمان کو کیسا ہونا چاہیے؟ (قسط:۶)

99۔اللہ پر ایمان لانے والا کبھی ان اہل کتاب کو جنہوں نے دین اسلام کو مذاق اور تفریح کا سامان بنالیا ہو یا دوسرے کافروں کو اپنا دوست اور رفیق نہیں بناتا۔5/57

100۔مسلمان شراب (یا ہر وہ چیز جو اس کے حواس کو مختل کردے) جوا اور پانسے ان سب کو بحکم ربی ناپاک اور شیطان کے اعمال سمجھتا ہے اور ان سے اجتناب کرتا ہے۔ کیونکہ وہ جانتا ہے کہ شیطان چاہتا ہے کہ جوئے اور شراب کے ذریعے مسلمانوں میں رنجش اور دشمنی ڈلوادے تا کہ انہیں خدا کی یاد اور نماز سے روک دے۔5/90

101۔مسلمان جانتا ہے کہ پاک اور ناپاک بہرحال یکساں نہیں ہیں۔چاہے ناپاک کی بہتات اسے کتنا ہی فریفتہ کرنے والی کیوں نہ ہو۔وہ اللہ کی نافرمانی سے بچتا رہتا ہے۔5/100

102۔مسلمان ہمیشہ تقویٰ اختیار کرتے ہوئے اللہ کے قرب کا ذریعہ تلاش کرتا رہتا ہے اور اللہ کی راہ میں جدوجہد کرتا رہتا ہے۔5/35

103۔مسلمان اپنے باپ دادا کی تقلید نہیں۔صرف اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی ہی اطاعت کرتا ہے۔5/104

104۔ایمان لانے والا جانتا ہے کہ اسے اپنی فکر کرنی ہے۔کسی کی گمراہی سے اس کا کچھ نہیں بگڑتا جب کہ وہ بذات خود راہ راست پر ہوگا۔وہ جانتا ہے کہ اللہ کی طرف ہی سب کو لوٹ کر جانا ہے اور اللہ انہیں بتلادے گا کہ جو کچھ وہ یہاں کرتے رہتے ہیں۔5/105

105۔مسلمان جانتا ہے کہ اگر اللہ اسے کوئی سختی پہنچائیں تو اللہ کے سوا کوئی اسے دور کرنے والا نہیں۔اور اگر اللہ کوئی نعمت و رحمت عطا کرے تو کوئی اس کو روکنے والا نہیں اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔6/17

106۔مسلمان قرآن کے بارے میں ہونے والی فضول گفتگو میں کبھی نہیں بیٹھتا اور اگر شیطان اسے یہ بات بھلادے تو یاد آنے پر وہ ان ظالم لوگوں کے ساتھ نہیں بیٹھتا۔6/68

107۔جن لوگوں نے اپنے دین کو کھیل تماشا بنا رکھا ہے اور جنہیں دنیا کی زندگی نے دھوکے میں ڈال رکھا ہے مسلمان ان سے کوئی کام نہیں رکھتا سوائے قرآن کے ذریعے نصیحت کرنے کے۔6/70

108۔مسلمان اپنا رخ ہمیشہ اس زمین و آسمان کے خالق اور پیدا کرنے والے کی طرف رکھتا ہے۔6/79

109۔مسلمان مشرکوں سے کنارہ کرتا ہے اور احکام اللہ کی پیروی کرتا ہے۔6/106

110۔جن لوگوں کو مشرک، اللہ کے سوا پکارتے ہیں مسلمان ان کو بھی بُرا نہیں کہتا تا کہ بے ادبی سے اور بے سمجھے کہیں وہ اللہ کو بُرا نہ کہہ بیٹھیں۔ 6/108

111۔مسلمان ظاہری اور پوشیدہ ہر طرح کا گناہ ترک کردیتا ہے۔ 6/120

112۔مسلمان کبھی ایسی چیز نہیں کھاتا جس پر اللہ کا نام نہ لیا گیا ہو۔ کیوں کہ بحکم ربی یہ گناہ ہے۔6/121

113۔مسلمان مال کو کبھی بے جا نہیں اڑاتا کیوں کہ اسے علم ہے کہ اللہ فضول خرچوں کو پسند نہیں کرتا۔6/141

114۔مسلمان اللہ کے حکم کو مانتا ہے اور کبھی شیطان کے قدموں پر نہیں چلتا۔6/142

115۔مسلمان کسی چیز کو اللہ کا شریک نہیں بناتا۔6/515

116۔مسلمان ماں باپ سے احسان کا سلوک کرتا ہے۔کبھی بدسلوکی نہیں کرتا۔6/151

117۔مسلمان غربت کے اندیشے سے اپنی اولاد کو قتل نہیں کرتا۔کیوں کہ اللہ ہی اسے بھی رزق دیتے ہیں اور اس کی اولاد کو بھی۔6/151

118۔مسلمان فحاشی اور بے حیائی کے کام خواہ وہ ظاہر ہوں یا پوشیدہ ان کے پاس بھی نہیں پھٹکتا۔6/151

(جاری ہے)

# ایک دانا کی انٹرنیٹ سے متعلق اپنے بیٹے کو نصیحت

انتخاب: محمد عارف

انٹرنیٹ کے استعمال کے حوالے سے عربی میں ایک قیمتی نصیحت، افادہ عام کیلئے اس کا مفہوم اردو میں پیش کیا جارہا ہے۔ اللہ عمل کی توفیق بخشے۔

پیارے بیٹے!

گوگل، فیس بک، ٹویٹر، واٹس ایپ اور باہمی رابطوں کے دیگر تمام ذرائع درحقیقت ایک گہرا سمندر ہیں جس میں لوگ اپنے اخلاق کو کھو رہے ہیں اور دماغی صلاحیتیں کھپا رہے ہیں۔ ان میں بوڑھے بھی ہیں اور جوان بھی۔ اس سمندر کی بے رحم موجیں نہ صرف ایک خلق کثیر کو ہلاک کر چکی ہیں بلکہ ہماری عورتوں کی حیا بھی نگل چکی ہیں۔

اس میں انہماک سے بچو۔

اس میں انہماک سے بچو۔

اس میں انہماک سے بچو۔

انٹرنیٹ پر تمہارا رویہ شہد کی مکھی کی طرح ہونا چاہیئے، صرف عمدہ باتوں پر توجہ مرکوز کرو، خود بھی استفادہ کرو اور دوسروں کو بھی فائدہ پہنچاؤ۔ عام مکھی کی طرح ہر گندی اور صاف چیز پر مت بیٹھو، مبادا دوسروں تک بیماری کے جراثیم منتقل کرنے لگو اور تمہیں اس کا احساس ہی نہ ہو۔

پیارے بیٹے!

انٹرنیٹ ایک بڑی مارکیٹ ہے، یہاں کوئی بھی اپنی چیز مفت لے کر نہیں بیٹھا، ہر شخص اپنا سودا کسی نہ کسی عوض پر دینے کا خواہشمند ہے۔ کوئی اپنی چیز کا سودا اخلاق کی قیمت پر کرنا چاہتا ہے تو کسی کو فکری انتشار کی تجارت پسند ہے۔ بعض کا مقصد شہرت اور حب جاہ ہے اور ایسے بھی ہیں جو اپنے تئیں خیر خواہی کا جذبہ رکھتے ہیں۔ اس لیئے خریداری سے پہلے سامان کی خوب جانچ پڑتال کرو۔

پیارے بیٹے!

تعلقات قائم کرنے میں بھی احتیاط سے کام لو، بعض تعلقات شکاری کے جال کے مانند ہیں، بعض برائی کا سرچشمہ ہیں، کچھ بے حیائی اور فسق وفجور پر مبنی ہیں اور کچھ کا انجام تباہی اور بربادی ہے۔

پیارے بیٹے!

نشر واشاعت میں بھی محتاط رہو، جن باتوں سے شریعت نے منع کیا ہے انہیں کاپی پیسٹ کرنے سے گریز کرو۔ یہ نیکیوں اور گناہوں کی تجارت ہے۔ تم کیا سودا بیچ رہے ہو اس پر تمہاری گہری نظر رہنی چاہیئے۔

پیارے بیٹے!

کسی تحریر پر کمنٹ یا اسے شیئر کرنے سے پہلے خوب اچھی طرح بار بار سوچ لیا کرو کہ یہ اللہ کی خوشنودی کا باعث ہے یا ناراضی کا۔

پیارے برخوردار!

ایسے شخص کی دوستی پر بھروسہ مت کرو جسے تم نے اپنی آنکھوں سے نہ دیکھا ہو، لوگوں کی تحریروں سے انہیں سمجھنے کی کوشش مت کرو۔ یہ دوست کے بھیس میں اجنبی ہیں، ان کی تصویروں میں ڈھنگ (جعلسازی) ہے، ان کا اخلاق و کردار مخفی ہے، ان کی گفتگو میں ملمع سازی ہے، ان کے چہروں پر ماسک (خول) ہیں، یہ جھوٹ بھی ایسے بولتے ہیں کہ سچائی کا گمان ہوتا ہے۔

بہت سے عقلمند دکھائی دینے والے درحقیقت بڑی حماقت میں مبتلا ہیں۔

کتنے خوبصورت ایسے ہیں جو حقیقت میں بدصورت ترین ہیں۔

بہت سے سخی نظر آنے والے ایسے ہیں جن کا شمار کنجوس ترین لوگوں میں ہوتا ہے۔

بے شمار ایسے ہیں جو شجاعت کے وصف سے شہرت رکھتے ہیں مگر پرلے درجے کے بزدل ہیں۔ (بقیہ ص 59)

## دارالعمل چشتیہ کی علاج گاہ کے عاملین کے خاص الخاص دم شدہ روحانی تیل کی مختلف ورائٹی جو ہر گھر کی اشد ضرورت ہے

### روحانی تیل (1) برائے دفع جادو/جنات

قیمت: 120 روپے

☆ جادو/جنات کے دورہ والے مریضوں کیلئے پیام شفا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کو جسم سے چُن چُن کر ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم میں پیدا ہونے والی بے چینی کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے تھکاوٹ سے چور بدن کو آرام پہنچاتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش کو ختم کرتا ہے

### روحانی تیل (2) برائے سکون

قیمت: 300 روپے

☆ جادو/جنات کے اثرات کو دماغ سے نکالتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والی بے خوابی کو دور کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے پیدا ہونے والے ذہنی دباؤ اور ڈیپریشن کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے ہمیشہ سرگرم رہنے کو اعتدال پر لاتا ہے۔

### روحانی تیل (3) برائے دفع درد ہر قسم

قیمت: 250 روپے

☆ متاثرہ مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے۔ ☆ جادو جنات سے متاثر جوڑوں کے درد میں مبتلا مریضوں کے لیے اکسیر ہے۔ ☆ جسم کے تمام دردوں کو ختم کرتا ہے ☆ پٹھوں کے درد کو فی الفور آرام دیتا ہے۔ ☆ پسلیوں کے درد کو دور کرتا ہے۔ ☆ ہر قسم کے ریاحی دردوں میں تریاق کا کام دیتا ہے۔

### روحانی تیل (4) برائے تقویت دماغ

قیمت: 300 روپے

☆ جادو/جنات کی وجہ سے معدہ میں ہونے والی پرابلم کو دور کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے ثقل سماعت کو ٹھیک کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے دماغی کمزوری کو ختم کرتا ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے معدہ میں زخم اور سوزش میں مفید ہے۔ ☆ جادو/جنات کی وجہ سے کان میں درد، کان میں آوازیں آنا، کان کے بہنے اور بہرے پن کیلئے اچھا ہے۔ ☆ جادو/جنات کے اثرات کی وجہ سے دوران حمل استعمال کروانا بہتر ہے۔ ☆ روحانی تیل نمبر 1، روحانی سکونی تیل (2) اور روحانی روغن بادام (4) میں ملا کر استعمال کرنا انتہائی فائدہ مند ہے۔

### روحانی تیل (5) برائے اعصاب

قیمت (بڑی پیکنگ): 450 روپے، (چھوٹی پیکنگ): 300 روپے

☆ جادو/جنات سے متاثر اعصابی مریضوں کیلئے انتہائی فائدہ مند ہے۔ ☆ جادو/جنات سے متاثر پٹھوں کے مریض پٹھوں کی مالش کریں ☆ جادو/جنات کے معالجین کے لیے ایک قیمتی تحفہ ہے۔ ☆ چلہ کشی کی وجہ سے پیدا ہونے والے دردوں کیلئے اکسیر ہے۔ ☆ متاثرہ مریض کو اثرات کی وجہ سے مستقل معذوری سے بچاتا ہے۔ ☆ مستقل ریاضت کی وجہ سے ہونے والی تمام دردوں، تھکاوٹوں کو فی الفور ختم کرتا ہے۔

### روحانی تیل (6) برائے آسیبی مریض

قیمت: 120 روپے

آسیبی اثرات کم ہوں یا زیادہ، ان کو جڑ سے ختم کرتا ہے۔ آسیبی اثرات نئے ہوں یا پرانے، ان کیلئے اکسیر ہے۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر پڑنے والے اثرات ختم کرتا ہے۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش ختم کرتا ہے۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی جلن ختم کرتا ہے۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے گرنے والے سر کے بالوں کو روکتا ہے۔ آسیبی اثرات کی وجہ سے کانوں میں آنے والی آواز کو ختم کرتا ہے۔

### روحانی تیل (7) برائے مرگی، جنون، پاگل پن

قیمت: 300 روپے

#### دارالعمل چشتیہ کے عاملین کے خاص کلام سے یہ خاص روحانی تیل تیار کیا گیا ہے جو کہ ہر کوئی استعمال کر سکتا ہے

مرگی کے مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

جنونی کیفیت میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

پاگل پن میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔ عجیب و غریب حرکات والے مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

رجعت کے شکار مریضوں کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

نفسیاتی مریضوں کے علاج کیساتھ ساتھ یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے۔

# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی تفصیل

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | ردسحر حصہ اول (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریقہ عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 350 |
| 2 | ردسحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر، کلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | ردسحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج مسحور و معقود افراد کے لیے اک مژدہ جانفزا، ردسحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شرانگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 400 |
| 5 | چھومنتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گر جو چھومنتر میں ہی پڑھ سکیں گے | 300 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکماء کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح، تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوٰۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال ولاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و افعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | کائناتی شفاء انرجی "متبادل طریقہ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیات امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، اروما تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت خلخلۃ الصوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قرشیہ، دعائے شمخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شمخیہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا، پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاملی نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| 18 | رموز خاتم سلیمانی | نقش مثلث 4 معروف خاتم سلیمانی کی جمیع اقسام، اعمال و دعوت اور اسرار و رموز پر مشتمل ایک عدیم النظیر تصنیف۔ | 400 |
| | مکمل سیٹ 18 کتب | | 5260 |

بذریعہ ڈاک کتب منگوانے پر ڈاک خرچہ الگ ہے

خیر اندیش علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب

0333-6974734, 0300-4967412

## مندرہ کبیر

هدیہ 7100 روپے

جنات، جادو، آسیب، دشمن، جادوگر، شیاطین کے خلاف ایک انتہائی مضبوط روحانی ہتھیار ہے۔ جس عامل کے پاس یہ عمل ہوتا ہے، اس پر آسانی سے جادو اور جنات کا حملہ نہیں ہوتا۔ اس عمل کے پیچھے جو مخلوق ہے، وہ لڑنے کی ماہر ہے اور دشمن کو اچھا سبق سکھانے کی صلاحیت رکھتی ہے۔

چھوٹے درجے کے جنات و جادو صرف اس کے دم سے ہی ختم ہو جاتے ہیں یا بھاگ جاتے ہیں۔ آج کل کے ماحول کے لحاظ سے ایک بہترین عمل ہے۔ اس عمل کا کم از کم ایک چلّہ کرنا ضروری ہے۔



## نورانی مندرہ

هدیہ 7100 روپے

ہر طرح کے جادو اور جنات سے نجات اور ہر طرح کے عمل کو واپس کرنے کا خاص عمل۔ یہ وہ واحد عمل ہے جو ہر قسم کے مندروں کا بھی توڑ ہے۔ اس کے عامل پر آسانی سے جنات اور جادو کا حملہ نہیں ہوتا۔ اور چھوٹے جنات و شیاطین تو اس کے عامل سے مقابلہ ہی نہیں کرتے، بھاگ جاتے ہیں۔

جادو، جنات کے اثرات کے علاوہ پیچیدہ قسم کی بیماریوں کے لیے بھی مجرب ہے۔ خاص کر وہ بیماریاں، جو جادو اور جنات کی وجہ سے بنی ہوں۔ اس عمل کا بھی چلّہ کرنا ضروری ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-4661681, 042-35410586

## ہر قسم جادو، نظرِ بد، جنات سے نجات و حفاظت کا عمل

"عمل باندھ جادو" ایک ایسا عمل ہے، جس سے ہر طرح کی نظرِ بد......غیبی مخلوق جیسے جن، پری، بھوت، ڈائن، خبیث، شیطان، ابلیس وغیرہ...... ہر قسم کا جادو ٹونہ جو مختلف طریقوں سے کیا ہوا جیسے گڈا (پتلہ) بنایا ہو، مسان کا عمل کیا ہو، تعویذ کیے ہوں، کھلایا پلایا ہو، کہیں عمل کر کے دبایا ہو، آگ پر رکھا ہو، گرہوں پر پڑھ کر پھونکا ہو یا کسی بھی قسم کا عمل کیا ہو...... ان سب کو باندھا اور علاج کیا جا سکتا ہے۔ اس عمل کے عامل پر جادو کا وار بہت مشکل سے چلتا ہے۔ دو چلّوں کے بعد، اس عمل کا عامل بنا جا سکتا ہے۔ تیسرا چلّہ مزید ترقی کیلیے ہے۔

عمل کی فیس: 1600 روپے

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-4661681, 042-35410586

## عمل عصائے کلیم اللہ

هدیہ 1100 روپے

سخت جادو کی کاٹ کا ایک خاص عمل۔ یہ عمل بھی مندرے کی طرح کام کرتا ہے، مگر تاثیر میں مندرے سے کافی کم ہے۔ مریض کو دم کرنے سے فوری فرق پڑتا ہے اور مسلسل دم کرنے سے جادو بہت جلد کٹ جاتا ہے۔

ایک آسان عمل ہے، جو آج کل کے ماحول کے لحاظ سے خوب کام کرتا ہے۔ اس عمل کا چلّہ کرنا ہوتا ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-4661681, 042-35410586

## قرآنی اعمال سیکھنے والوں کیلئے خوشخبری

روحانی درسگاہ ۱۹۹۷ سے مختلف روحانی علوم عوام و خواص کو سکھانے میں اپنی خدمات ادا کر رہی ہے۔ بہت سے افراد کی مسلسل خواہش تھی کہ قرآنی سورتوں کے جو اعمال ہیں، ان کو باقاعدہ سکھایا جائے۔ بہت سے ساتھیوں کو مختلف سورتوں کے اعمال کروائے لیکن باقاعدہ درسگاہ کی طرف سے ان اعمال کا اشتہار نہیں دیا گیا۔ اب انتظامیہ نے فیصلہ کیا ہے کہ آغاز میں چند سورتوں کے اعمال باقاعدہ سکھائے جائیں۔

ان تمام اعمال میں چلہ کشی کرنا ہوگی۔ جو لوگ بنیادی ریاضتوں کے بعد بڑے درجے کی ریاضتیں کرنا چاہیں گے، ان کو بڑے درجے کی ریاضتیں بھی کروائی جائیں گی تاکہ وہ آگے سکھانا چاہیں تو سکھا سکیں۔

ان شاء اللہ، جلد ہی ان سورتوں کے بارے میں ماہنامہ خزینۂ روحانیات میں اشتہار شائع کیا جائے گا۔

## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

### نومبر 2017ء

نام ______ والد ______

والدہ ______ مکمل پتہ ______

______

موبائل نمبر ______

Email (اگر ہو) ______

مطلوبہ اعمال ______

**نوٹ** رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

فون: 042-35410586 | 0320-4661681

## اجتماع میں شرکت کی شرائط

1. یکم صفر المظفر تک ادارے کو مطلع فرمائیں۔
2. موسم کے مطابق بستر ہمراہ لائیں۔
3. 3 سفید چادر برائے خیمہ (بڑے اعمال کیلئے)۔
4. 2 عدد پاسپورٹ سائز فوٹو لائیں۔
5. اصل شناختی کارڈ اور 2 شناختی کارڈ کی کاپی لائیں۔
6. مسواک، خوشبو، تسبیح، تسبیح کاؤنٹر وغیرہ ہمراہ لائیں۔
7. 3 دن کے لنگر اور آخری دن بکرا صدقہ کیلئے فی کس اندازاً -/3000 روپے (کمی بیشی بعد میں)۔
8. اجتماع والے دن ہر حال میں عصر کی نماز تک اجتماع کی جگہ پہنچنا۔
9. کاپی، قلم وغیرہ لازمی ہمراہ لائیں۔
10. تین دن کے اجتماع میں شریک ہونے والے تمام شرکاء سے گذارش ہے کہ وہ اجتماع میں شریک کسی بھی فرد سے مالی یا کوئی بھی معاملہ اپنی ذمہ داری پر کریں۔ ادارہ کسی بھی قسم کے معاملے کا ذمہ دار نہیں ہوگا۔
11. مختلف بیانات خاص کر جناب خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ کے بیان میں تصویر کھینچنا سخت منع ہے۔ (ویڈیو ہر حال میں منع ہے)
12. اپنے اعمال کا کسی بھی ساتھی سے ذکر نہ کریں۔

**نوٹ** ادارے کو اختیار ہے کہ شرکت کی درخواست کو بغیر وجہ بتائے رد کر دے۔ (ادارہ)




خوشخبری کم از کم ایک کلو شہد کی خریداری پر ممبران کیلئے ڈاک خرچ فری




ہمارے ہاں فیروزہ، لاجورد، یاقوت، درنجف، نیلم، پکھراج، عقیق، زرقون، سلیمانی عقیق، عقیق، سنگ مریم،























روحانی چلہ کشی کے دوران کمرے کو مہکانے کے لیے اعلیٰ عربی خوشبوؤں کے ایئر فریشنر (روم سپرے) جن کو دوران چلہ کشی استعمال کرنا بہت مفید ہے اور اس سے بہت سے روحانی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ آنے والی روحانی مخلوق خوش ہوتی ہے۔
















روحانی چلہ کشی کے دوران استعمال کرنے کے لیے اعلیٰ عربی خوشبوؤں کے باڈی سپرے جن کو دوران چلہ کشی استعمال کرنا بہت مفید ہے اور اس سے بہت سے روحانی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ آنے والی روحانی مخلوق خوش ہوتی ہے۔

















Web: darulamal.org/ruhanishop
E-mail: ruhanishop@gmail.com
Ph: 042-35410586 دارالعمل چشتیہ
Cell: 0334-4312272 لاہور، پاکستان
روحانی دکان